*Delhi University Urdu Studies*

# GANJ-I-KHUBI

*by*

MIR AMMAN DIHLAVI

Text based on the copy in Mir Amman's own handwriting, transcribed for his pupil John Romer

With a critical introduction by

Dr. Khwaja Ahmad Faruqi
*Professor & Head, Department of Urdu,*
*University of Delhi*



*Published by*

The Department of Urdu,
UNIVERSITY OF DELHI,
DELHI (INDIA)

قابل ہو اور جو روزمرّۂ اردو میں اپنے مطالب کو ادا کرسکیں۔ ایسے لوگوں میں میر امن دھلوی کا نام خصوصیت کے ساتھ لائق ذکر ہے۔

میر امن کے حالات گارساں دتاسی، کریم الدین، عنایت اللہ، بیل، فوربس اور ڈاکٹر عبدالحق نے لکھے ہیں لیکن ان میں سے کسی ایک نے بھی ان حالات پر اضافہ نہیں کیا جو خود میر امن نے باغ و بہار یا گنج خوبی میں لکھے ہیں۔ موخرالذکر کے مطالعے سے معلوم ہوتا ہے کہ میر امن «کثیرالعیال» تھے اور انہوں نے اس کتاب کو «واسطے پرورش اطفال کے حکم عام کی تعمیل میں سنہ ایک ہزار دو سے سترہ ہجری میں مطابق اٹھارہ سے دو عیسوی کے باغ و بہار کو تمام کرکے ... لکھنا شروع کیا» تھا۔

سنہ ۱۹۵۸ ع میں ممتاز حسین نے باغ و بہار کو کراچی سے شائع کیاہے اور اس میں مفتی انتظام اللہ شہابی کے حوالے سے لکھا ہے کہ نصراللہ خان خور جوی نے میر امن کا سال وفات سنہ ۱۲۱۷ھ متعین کیا ہے اور اس کی مزید توثیق مواقیت الفواتح کے بیان سے کی ہے اور مواقیت الفواتح کی سند ارمغان یاور سے بہم پہنچائی ہے۔ مفتی صاحب ساقط الاعتبار راوی ہیں، وہ جتنی قسمیں کھاتے ہیں، ہمارا شبہہ بڑھتا جاتا ہے۔ ان کی مواقیت الفواتح کا حال «دختِ افراسیاب» کا سا ہے، آج تک سوائے ان کے اور کسی نے اسے نہیں دیکھا۔ رہا نصراللہ خان خور جوی کا تذکرہ، وہ رام پور میں موجود ہے اور رشید حسن خاں صاحب نے ابھی اسے اس نظر سے دیکھا ہے، وہ تذکرہ میر امن کے ذکر سے خالی ہے۔ مجھے تو یہ شبہہ ہوتا ہے کہ جس طرح ممتاز حسین صاحب نے نصراللہ خان خور جوی کا تذکرہ نہیں دیکھا، اسی طرح میر امن کی گنج خوبی بھی ملاحظہ نہیں فرمائی، ورنہ ممکن نہیں کہ وہ ان دونوں کتابوں کے نام غلط لکھیں۔ نصراللہ خان کے تذکرے کا نام گلشن ہمیشہ بہار ہے، صرف ہمیشہ بہار نہیں، اسی طرح میر امن کے ترجمۂ اخلاق محسنی کا نام گنج خوبی ہے، ممتاز صاحب نے ہر جگہ گلشن خوبی لکھا ہے، اور یہی تہمت صاحب مواقیت الفواتح کے سر بھی لگائی ہے۔

میر امن فورٹ ولیم کالج میں ۴ مئی سنہ ۱۸۰۱ع کو چالیس روپے ماہوار کے «ماتحت منشی» مقرر ہوئے[1]، جہاں سے وہ ۱۸۰۶ع میں علیحدہ ہوگئے۔ فورٹ ولیم کالج کی روداد سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ سنہ ۱۸۰۶ع میں کافی ضعیف اور ناتوان ہوگئے تھے اور انھوں نے ایک طالب علم کو پڑھانے سے انکار کردیا تھا، اسی لیے ان کو کالج کی خدمات سے سبکدوش کردیا گیا[2]۔

۹ اگست سنہ ۱۸۰۳ع کو ڈاکٹر گل کرسٹ نے کالج کاؤنسل کے سامنے ان ہندوستانی مصنفین کی فہرست رکھی جو انعام کے مستحق تھے، اس میں میر امن کی گنج خوبی کے لیے چار سو روپے کی سفارش کی گئی تھی[3]، لیکن ۳۱ اگست سنہ ۱۸۰۴ع کی روداد سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کو صرف ڈھائی سو روپے ملے[4]۔ یہاں یہ ذکر بے محل نہ ہوگا کہ خود میر امن کے مربی ڈاکٹر گل کرسٹ ۲۴ فروری سنہ ۱۸۰۴ع کو کالج سے مستعفی ہوگئے تھے[5]، اور ان کے بعد میرامن اِس ادارے میں دل نہاد اور مطمئن نہیں رہے۔

بیل نے Oriental Biographical Dictionary میں اور ڈاکٹر گل کرسٹ نے Hindee Manual میں میرامن کے تخلص لطف کا ذکر صراحت سے کیا ہے، لیکن وہ نہ کسی کے استاد تھے نہ کسی کے شاگرد، گنج خوبی کے دیباچے میں انھوں نے خود لکھا ہے:

«اور قریب ہزار بیت استادوں کی جو مصنف نے تمام کتابوں سے چُن چُن کر ہر ایک مضمون کی ہر موقع پر تشنہ ڈالیں ہیں (کذا) ان کو بھی

---

1 Proceedings of the Council of the College of Fort William-Home miscellaneous records 559, National Archives of India. New Delhi.

2 Proceedings of the College of Fort William-Home miscellaneous records No. 560, dated 4th June, 1806, P 136 National Archives of India, New Delhi.

3 Proceedings of the College Council vol. I p 272 National Archives of India New Delhi

4 Proceedings of the College of Fort William-Home Miscellaneous records dated 31st. August, 1804.

لیکن مخطوطۂ گنج خوبی مخزونہ رائل ایشیا ٹک سوسائٹی لندن کی ایک تحریر سے معلوم ہوتا ہے کہ میرامن کو اس کتاب پر چار سو یا پانچ سو روپے کا انعام ملا تھا۔ یہ تحریر جان رومر John Romer (تلمیذ میر امن) کے ہاتھ کی لکھی ہوی ہے اور ہم نے اسے مخطوطے کے تعارف میں نقل کردیا ہے۔

5 Proceedings of the College Council Vol I, p272

اپنی سمجھ کے موافق جوں کا توں ہندی میں نظم کیا ہے، اگرچہ شعر
سخن کہنے کی ساری عمر نہیں کی، ہاں مگر خود بخود جو کوئی مضمون
دل میں آیا تو اسے باندھ ڈالا، نہ کسو کا استاد نہ کسو کا شاگرد، بیت :

فقط میں نے کی اپنی طبع آزمائی[1]»
نہ شاعر ہوں میں اور نہ شاعر کا بھائی

ان کی شہرت کی اصلی بنیاد باغ و بہار اور گنج خوبی پر قائم ہے، لیکن ان
دونوں میں بھی جو شہرت باغ و بہار کو حاصل ہوئی، وہ گنج خوبی کو نہ ہوسکی۔

مخطوطۂ گنج خوبی کا میرے پاس وہ عکس موجود ہے جو میر امن کے
ہاتھ کا لکھا ہوا ہے اور ذخیرۂ Codrington لندن کی زینت ہے۔ اس کو
ہم شعبۂ اردو کی طرف سے شائع کر رہے ہیں۔

گارسان دتاسی کے قول کے مطابق گنج خوبی سب سے پہلے ناگری
رسم خط میں سنہ ۱۸۰۵ع میں کلکتے سے شائع ہوئی، اس کے بعد وہ اردو
میں کلکتے ہی سے ۱۸۴۶ع میں طبع ہوئی۔ یہ نسخہ بھی میرے پاس موجود
ہے، یہی محمڈن پبلک لائبریری مدراس میں بھی ۹۳۱ نمبر پر موجود ہے۔
جو در اصل گورنر مدراس کا عطیہ ہے، اس میں غلط نامہ بھی ہے، جو
میرے نسخے سے غیر حاضر ہے۔ گنج خوبی کا تیسرا ایڈیشن اردو رسم خط
میں بمبئی سے ۱۸۷۵ع میں شائع ہوا تھا، اس کی ابتدائی عبارت مندرجۂ
ذیل ہے :

«کتاب سعادت انتساب گنج خوبی، ترجمہ کیا ہوا میر امن دلی والے کا،
زبدۂ نوئینان عظیم الشان، مشیر خاص حضورِ فیض معمور ملکہ قمر درجۂ
بارگاہ انگلستان، اشرف الامرا نواب گورنر جنرل سر ہنری ہارڈنگ بہادر دام
اقبالہ کے عہد حکومت میں اور جناب معلی القاب، خوش خلقی اور خوبی کے
گنج، علم و فضل کے گہر سنج، کپتان ترنبل مارشل صاحب بہادر دامت حشمتہ،
سکریٹری فورٹ ولیم کالج کے وقت میں، اہتمام سے بندۂ عاصی غلام حیدر
ساکن ہوگلی کے، شہر کلکتے کے درمیان، مطبع احمدی میں جناب حاجی

۱ دیباچہ گنج خوبی عکس مخطوطہ رائل ایشیا ٹک سوسائٹی لندن

سید عبداللہ صاحب کے، سنہ ۱۲۷۲ھ میں، مطابق سنہ ۱۸۴۶ع کے، چھاپی گئی تھی۔ الحال بہ سبب عدم یابی و کثرت شائقین کے بندۂ درگاہِ کریم قاضی ابراھیم بن جناب قاضی نور محمد صاحب ساکنِ پل بندر نے جزیرۂ معمورۂ بمبئی کے مطبع محبوب ہر دیار میں ۱۲۹۲ھ میں چھاپی:

میں اس کو پری نثر کہوں یا صنم ہند ہے جس کی سہیلی گویا انوار سہیلی»

میر آمن کی باغ و بہار کا پہلا ایڈیشن کلکتے سے سنہ ۱۸۰۳ع میں شائع ہوا تھا. اس کے بعد سے اس کے متعدد یوروپی اور ہندوستانی ایڈیشن شائع ہوچکے ہیں. اور ابھی تک اس کی مقبولیت میں فرق نہیں آیا. اور حقیقت بھی یہ ہے کہ اردو کی پرانی کتابوں میں کوئی کتاب «زبان کی فصاحت اور سلاست کے لحاظ سے اس سے لگا نہیں کھاتی.» لیکن افسوس ہے کہ اس نثر نگار کی دوسری کتاب گنج خوبی کی طرف پوری توجہ نہیں کی گئی، یہ باغ و بہار کی طرح ہمیشہ بہار نہ سہی لیکن ہے میر آمن ہی کے قلم سے نکلی ہوئی، جس کے متعلق سر سید نے لکھا ہے کہ جو درجہ میر کا شاعری میں ہے، وہی میر آمن کا اردو نثر میں ہے.

باغ و بہار کے مقابلے میں گنج خوبی کی طرف زیادہ توجہ نہ ہونے کے دو سبب ہیں: ایک تو باغ و بہار نے اس کے ستارے کو بے نور کردیا اور اس کی خوبیوں پر نظر نہیں جمنے دی، دوسرے وہ بہرحال اخلاقی صحیفہ ہے، باغ و بہار کی طرح ایک دلچسپ داستان نہیں کہ ایک کڑی دوسری کڑی سے پیوست ہو، اسی لیے وہ کم چھپی اور کم بکی۔ سیرالمصنفین میں اس کی کمیابی کا ذکر ان الفاظ میں کیا گیا ہے:

«(میر آمن) نے باغ و بہار کے علاوہ اخلاق محسنی کا بھی اردو میں آزاد ترجمہ کیا جو ایک قابل قدر کتاب ہے لیکن کمیاب ہے اور گنج خوبی کے نام سے مشہور ہے[1].» ارباب نثر اردو کے مؤلف نے تو اسے بالکل ہی تحت‌الثری میں گاڑ دیا، لکھتے ہیں: «گنج خوبی یہ میر آمن کا دوسرا مگر بالکل

---

۱ سیرالمصنفین ج اول ص ۷۳ پہلا ایڈیشن

غیر معروف کارنامہ ہے اس کا صرف نام ہی نام سنا جاتا ہے۔ مگر اس کی تفصیل نظر سے نہیں گزری اور نہ یورپ کے کسی کتب خانے میں اس کے قلمی یا مطبوعہ نسخہ کا پتا چلا[1]۔»

یہ بیان صحیح نہیں، ہمارا متن انگلستان کے قلمی اور میر امن کے خود نوشت نسخے پر مبنی ہے۔ اسی طرح فورٹ ولیم کالج لائبریری کا قلمی نسخہ بھی ابھی تک محفوظ ہے اور میں نے دیکھا ہے۔ گارسان دتاسی[2] نے گنج خوبی کے ایک اور مکمل قلمی نسخے کا ذکر کیا ہے جو پہلے Sandfort Arrot کی ملک تھا، اور اب اس کے کتب خانے کی زینت ہے۔ اس کا یہ بھی قیاس ہے کہ میر امن صاحب دیوان شاعر تھے اور مسٹر رومر کے پاس ایک مخطوطہ ہے جس میں میر امن کے بہت سے اشعار مندرج ہیں۔ میرا خیال ہے کہ یہ بھی گنج خوبی ہی کی طرف اشارہ ہے۔

سید محمد صاحب کی صراحت کے خلاف، گنج خوبی کے مطبوعہ نسخے لندن، حیدرآباد، مدراس، بمبئی اور کلکتہ میں موجود ہیں، سید محمد صاحب نے بھی مطبع محبوب بمبئی کے نسخے سے جو سنہ ۱۸۷۵ع میں چھپا ہے، ذرا سا اقتباس نقل کیا ہے، لیکن اسے بہت پرانا اور بوسیدہ دیکھ کر زیادہ لائق اعتنا نہیں سمجھا۔

ارباب نثر اردو کے مؤلف کی یہ رائے بھی نظر ثانی کی محتاج ہے کہ گنج خوبی «بالکل غیر معروف کارنامہ ہے، اس کا صرف نام ہی نام سنا جاتا ہے۔» سنہ ۱۸۵۲ع تک اس کے اقتباسات اخباروں میں نقل ہوتے رہے، میرے سامنے اخبار الحقائق و تعلیم الخلائق کے پرچے ہیں جو آگرہ سے مسٹر فالن کے زیر اہتمام شائع ہوتا تھا، اس کے ۱۵ مئی سنہ ۱۸۵۲ع اور ۲۹ مئی ۱۸۵۲ع کے پرچوں میں گنج خوبی کی حکایتیں نقل کی گئی ہیں، یہی کیفیت سنہ ۱۸۵۲ع کے قران السعدین کی ہے۔

---

۱ ارباب نثر اردو پہلا ایڈیشن ص ۵۴

۲ گارسان دتاسی : تاریخ ادبیات ہندوی و ہندوستانی طبع پیرس، اشاعت ثانی، جلد دوم ص ۶۵۔

میرا خیال یہ ہے کہ ہماری تاریخوں میں فورٹ ولیم کالج اور میر امن کو ضرورت سے زیادہ اہمیت دی گئی ہے ، اور ان کے سلسلے میں جو رائیں ظاہر کی گئی ہیں ، وہ بھی کچھ غیر متوازن سی ہیں ۔ ہمیں یہ نہیں بھولنا چاہیے کہ اس کالج کے مخاطب ہندوستانی نہیں ، انگریز تھے ، اور ان کے مقاصد جیسا کہ اوپر عرض کیا گیا ، ادبی اور تہذیبی نہیں بلکہ انتظامی اور سیاسی تھے ۔ اس سے اردو کو جو کچھ فائدہ پہنچا وہ صرف ضمنی طور پر ، وہ اس کا مقصود حقیقی نہیں ہے ۔ پھر یہ بات بھی یاد رکھنے کی ہے کہ اس دور کے عالم اور ادیب کمپنی بہادر کی ملازمت کو « حمالی » اور عزت و افتخار سے کچھ گرا ہوا سمجھتے تھے ، میر بڑھاپے کی وجہ سے نہیں گئے ، لیکن جو لوگ اس کالج میں گئے ان میں سے بعض درجۂ اول کے لوگ نہیں تھے ، لطف نے تو یہاں تک لکھا ہے کہ بعض « جوانان نو مشق » تھے۔[1] نثر گوشۂ گم نامی میں پڑی تھی اور نثر لکھنے والوں کو ابھی تک ادبی تاریخ میں کوئی بڑی جگہ نہیں مل سکی تھی ، سخن فہمی عالم بالا کا حال یہ تھا کہ تارنی چرن متر اردو کے ہیڈ منشی تھے جن کے تخلیقی کمالات پر ایمان بالغیب ہی لایا جا سکتا ہے ۔ انشائے اردو کے مؤلف نے طعنۂ تیر بار صرف کرتے ہوئے لکھا ہے : « اگر ترجمہ ( صاحبان عالی شان کو ) اردوے خوب میں منظور نہ ہوتا ، ایک بنگالی اس امر کے واسطے کافی تھا »[2] تارنی چرن متر کی تنخواہ سو روپے ماہانہ مقرر ہوئی لیکن میر امن صرف « چالیس کے لائق » ٹھہرے اور ان کا درجہ ماتحت منشیوں میں چوتھا قرار پایا ۔ باوجود اس کے کہ ان کی باغ و بہار لا فانی کتاب ہے لیکن کسی اہل علم نے کبھی باغ و بہار یا فورٹ ولیم کالج کی دوسری درسی کتابوں کو بطور ادب کے نہیں پڑھا ۔ خود میر امن نے بھی باغ و بہار کے دیباچے میں اپنے نئے محاورے کے متعلق عذر خواہی کی ہے ۔ اس لیے یہ کالج بھی

---

۱ لطف تذکرہ گلشن ہند مطبوعہ علی گڑھ ص ۲۰۹ ۲ انشائے اردو قلمی ناقص الاول ص ۲ مؤلف کا نام نا معلوم سنہ ۱۲۵۵ھ (۱۸۳۹ع) میں بعہد محمد علی شاہ بادشاہ لکھی گئی ۔

صرف «زبان دانی» کا کالج ہوکر رہ گیا، اور اس کا اثر بھی طرز و اسلوب کی سرحد سے آگے نہ بڑھ سکا، علامہ عبداللہ یوسف علی نے اسے ایک «جزیرہ» سے تعبیر کیا ہے۔ جہاں تک بیرون کالج کے مصنفین کا تعلق ہے (بعض وہابی مصنفین کو چھوڑکر) ان کے طرز پر بھی فارسی کا گہرا اثر تھا۔ وہ بدستور ظہوری اور بیدل کی نثر کے دلدادہ تھے اور حد یہ ہے کہ پرائیویٹ خطوں میں بھی «محمد شاہی روش» کو برتنا ضروری سمجھتے تھے۔ لیکن جب نئی ضرورتوں کی صبح طلوع ہوئی اور یہ صبح ذرا دیر میں طلوع ہوئی، تو رات کا یہ غازہ اور نرگسی آنکھوں کا سرمہ دھل گیا۔

میر امن کے متعلق معاصرین کی رائے کچھ بہت ہمت افزا نہیں تھی، مرزا رجب علی بیگ سرور کا اعتراض صرف ایک فرد کا اعتراض نہیں، پورے ایک روایتی معاشرے کا اعتراض ہے، لیکن سب سے معقول رائے راجہ شیوپرشاد ستارۂ ہند نے ظاہر کی ہے، ان کے بیان سے ظاہر ہوتا ہے کہ انگریزوں کی فرمایشِ اردو (یا اِس «صاحبی») پر غالب ھی نہیں[1] میر امن بھی حیران ہوئے ہوں گے:

«انیسویں صدی کے شروع میں ڈاکٹر گل کرسٹ صاحب نے میر امن دھلوی مصنف باغ و بہار اور للو لال جی ساکن اکبر آباد مصنف پریم ساگر کو حکم دیا کہ نثر کی کچھ کتابیں اس ملک کی زبان میں ایسی تصنیف کریں کہ جن کو پڑھ کر صاحب لوگ اس ملک والوں کی بولی سمجھ سکیں اور اس ملک والے جو کچھ کہ صاحب لوگ ان سے بولیں ان کو سمجھ لیویں۔ دونوں مصنف بے شک حیران ہوئے ہوں گے، کیوں کہ یہ ان کے لیے بالکل نئی بات تھی، دونوں نے کتاب لکھی مگر دونوں کو ایک ایک نئی زبان بنانی پڑی»[2]

بلا شبہہ میر امن نے وہ نئی نثر ایجاد کی جس کے جماے آج مصری کی ڈلیاں اور شربت کے گھونٹ ہیں لیکن اُس وقت یہ انداز شان و شکوہ

---

۱ - غالب نےہنری اسٹوآرٹ کی فرمایش اردو کےجواب میں لکھا تھا (جناب ریڈ صاحب صاحبی کرتے ہیں میں اردو میں اپنا کمال کیا ظاہرکرسکتا ہوں اس میں گنجائش عبارت آرائی کی کہاں ہے) اردوے معلی حصہ اول مطبع مجتبائی دہلی سنہ ۱۸۹۹ ع ص ۲۷۶

۲ - راجہ شیو پرشاد - کچھ بیان اپنی زبان کا - مطبوعہ بنارس ۱۸۹۸ ع

کے منافی تھا۔ ہماری ادبی روایت اور تمدنی وراثت تو یہ تھی کہ لوگ اکبر کی تلوار سے زیادہ ابوالفضل کے قلم سے ڈرتے تھے۔ انگریز اجنبی دیس سے آئے تھے، ان کی ضروریات مختلف تھیں، ان کا علمی مزاج الگ تھا، چنانچہ میرامن نے بھی ہر جگہ ان ہی کی ضروریات کو ملحوظ رکھا ہے۔ «اس کتاب کے ترجمہ کرنے کی حقیقت» میں لکھتے ہیں:

«خداوند نعمت صاحب خلق و مروت جان گل کرسٹ صاحب نے کہ زبان اردو کے قدردان اور فلک زدوں کے فیض رساں ہیں اس بعید الوطن میر امن دلیؔ والے کو لطف و عنایت سے فرمایا کہ اخلاق محسنی جو فارسی کتاب ہے اس کو اپنی زبان میں ترجمہ کرو تو صاحبانِ عالی شان کے درس کی خاطر مدرسے میں کام آوے[1]»

شیوپرشاد کی رائے صحیح ہے کہ میر امن نے ایک نئی زبان بنائی ہے اور اس سلسلے میں انھیں بہت سی دشواریوں کا سامنا کرنا پڑا۔ آگے چل کر یہ اتنی مقبول ہوئی کہ مرزا غالب کے خطوں کی اساس بنی لیکن ایک زمانے تک وہ اس میں لکھنا شکوہ سخن وری کے منافی خیال کرتے تھے اور وہ زبان اس قابل نہیں سمجھی جاتی تھی کہ اس میں «معانی نازک» بھرے جائیں، اسی لیے میر امن کا یہ ترجمہ بھی اس زمانے میں کسی ہندوستانی درس گاہ کے نصاب میں شامل نہیں ہوا اور نہ کسی شہزادے کو پڑھایا گیا، حالانکہ یہ «حکم رانی کا دستورالعمل» ہے۔

اخلاق محسنی کی نثر دقیق اور مشکل ہے، اس میں جا بجا قافیہ پیمائی کا اہتمام ہے، میر امن نے اسے «لچ اردو» میں ڈھالنے کی کوشش کی ہے اور بعض بعض جگہ اس میں باغ و بہار کی سی شادابی پیدا ہوگئی ہے لیکن باغ و بہار کے مقابلے میں اس کے مضامین و مقاصد مختلف تھے اسی لیے یہ ترجمہ ہر جگہ تخلیق کی اعلیٰ سرحدوں کو نہ چھو سکا۔ اس پر وہ محنت بھی نہ ہوسکی جو مثلاً افلاطون نے اپنے بعض مکالمات پر کی ہے کہ پہلے پیراگراف

---

۱ - مخطوطۂ گنج خوبی ورق ۲ ب

کا مسودہ ستّر ستّر دفعہ لکھا ہے، تا ہم اس میں «خاص و عام» کی دھلوی بول چال کے نمونے «بہ طرز سہل» مل جاتے ہیں اور یہی اس کا طرۂ امتیاز ہے۔

یہ نمونہ ملاحظہ ہو:

«کہتے ہیں کہ ایک امیر پادشاہ کے روبرو دست بستہ کھڑا تھا اور اور بادشاہ کسو مہم کی اس سے مصلحت کر رہے تھے، اتفاقاً ایک بچھو اس کے جامے میں تھا، ہردم اس کے بدن میں ڈنک مارتا، یہاں تک کہ نیش اس کا سست ہو کر نکمآ ہو گیا۔ اپنا زہر سب خرچ کیا لیکن وہ مرد ہرگز چیں بجبیں نہ ہوا اور اس کے رنگ میں تفاوت نہ آیا۔ جس طرح پادشاہ سے عرض معروض کر رہا تھا اور باتیں دانائی کی کہتا تھا، کہتا رہا، قطع کلام نہ کیا۔ جب رخصت ہوکر گھر آیا اور پوشاک اتاری، نیمے کے تلے سے اس کژدم کو نکالا۔ دیکھا تو پژمردہ ہو کر ادھ موا ہورہا ہے۔ یہ خبر خفیہ نویس نے پادشاہ کو پہنچائی، اس کی مضبوطی سن کر تعجب کیا اور حیران ہوئے۔ دوسرے دن جب وہ امیر دربار کے وقت حاضر ہوا سلطان نے فرمایا کہ دفع کرنا ضرر کا اپنی ذات سے واجب ہے، تونے کیوں کل آزار کژدم کا سہا اور اس کو دور نہ کیا۔ اس نے عرض کی کہ «جہاں پناہ: آپ اس غلام کی طرف متوجہ تھے اور ہم کلامی سے سرفراز فرما رہے تھے، مجھ سے یہ نہ ہو سکا کہ ایک بچھو کے نیش کے باعث ایسی سعادت سے محروم رہوں، اگر آج ایسی خوشی کی مجلس میں کژدم کے نیش پر صبر نہ کر سکوں گا، تو کل لڑائی کے میدان میں تلوار نیزے اور تیر کے زخم کیوں کر اٹھاؤں گا،

سلطان کو اس کی دلاوری کی بات بہت پسند آئی اور منصب اس کا زیادہ کیا اور مرتبہ اس کا بڑھایا[1]۔»

حکایت نگاری کا یہ نمونہ بھی ملاحظہ ہو۔ میر امّن نے یہ کمان اس

---

[1] مخطوطۂ گنج خوبی ورق ۱۲ الف

حد تک زہ کی کہ کوئی ان کا مقابلہ نہ کرسکا۔ اور سچ تو یہ ہے کہ ملا حسین واعظ کاشفی بھی یہ تأثر نہ پیدا کرسکے۔

## میر امّن

کہتے ہیں کہ مسلمانوں کے کسی شہر میں کئی شبانہ روز یکساں مینہ برسا۔ ایسی جھڑی لگی کہ وہاں کے باشندوں کو کار و بار دنیاوی کرنا مشکل پڑا۔ راہ آمد شد کی مسدود ہوئی۔ حویلیاں اور مکان ڈھنے لگے۔ سب کے جی میں خطرہ پیدا ہوا نجومی اور جوتکھی کہتے تھے کہ ستاروں کی گردش سے یوں بچار میں ٹھہرتا ہے کہ تمام شہر پانی کے طوفان سے غرق ہوجاوے۔ یہ سن کر اور بھی وہاں کے رئیس اور ساکن اعلا ادنا غنی غریب نے حواس کھوئے اور جان و مال سے ہاتھ دھوئے۔ رونے پیٹنے اور توبہ دھاڑ مچانے لگے۔ جب نہایت بے قرار ہوئے، جمع ہوکر سلطان کے روبرو گئے اور احوال اپنی مایوسی کا عرض کیا۔ بادشاہ بڑا عادل اور نیک خصلت اور خدا ترس تھا شہر والوں کو بہت سی تسلی دلاسے دے کر کہنے لگا «خدا کے کرم و فضل پر نظر رکھو وہ کریم ہے آخر رحم کرے گا» یہ

## کاشفی

آورده اند که در شهرے از بلاد اسلام چند شبانه روز متصل باران بارید، بمثابه که کارہا بر مردمان دشوارشدوراهِ آمد و شد فروبسته گشت، منزلها روی بویرانی نهاد و دغدغه در خاطر خرد و بزرگ افتاد۔ جمعے از اهل تنجیم می گفتند که از نظرات فلکی استدلال می توان کرد که تمام این شهر بواسطهٔ کثرتِ آب خراب خواهد شد۔ مردم دل از خان و ماں برداشتند و جزع و فزع در خلائق افتاد۔ چوں کار از حد گذشت و طاقت طاق شد، رجوع بسلطان کردند۔ او مردِ عادل و پاکیزه سیرت بود۔ اہل شہر را تسلی داد و خود بخلوت در آمد و روے نیاز بر خاک نہاد و گفت۔ بار خدا یا همه خلق بر خرابی این شهر اتفاق کرده اند۔ تو قادری که تصور ایشان را باطل کنی و آثارِ قدرتِ خود بخلاف آنچه در خیالها می گزرد ظاہر گردانی۔ فی الحال باران منقطع شد و آفتاب بر آمد و این

کہہ کر انھیں تو رخصت کیا اور آپ اسی وقت اٹھ کر خلوت میں گئے اور خاک پر پیشانی رکھ کر نہایت عاجزی سے خدا کی جناب میں دعا مانگنے لگے۔ کہ «بار خدا یا تمام خلق اللہ متفق ہو کر کہتی ہے کہ یہ شہر پانی سے ڈوبے گا۔ تو قادر ہے ان کے خیال کو باطل کر اور اپنی قدرت سے برخلاف اس کے جو ان کے دھیان میں سمایا ہے، ظاہر کر۔ وو ہیں بادل پھٹ کر سورج نکل آیا۔ دھوپ چٹک گئی مینہہ برسنا موقوف ہوا[1]۔»

دلیل روشن است که چون پادشاه پاک اعتقاد بود و دل او با رعیت راست باشد، هر دعا که درباره خود و ایشان کند بشرف اجابت اقتران می یابد[2]۔

میر امن کی نثر ارتقا کا وہ نقطہ ہے جس کو اردو کی تاریخ عرصے سے طے کر رہی تھی۔ ان سے پہلے سب رس، کربل کتھا اور غالباً قصۂ مہر افروز و دلبر اور قانون النسا لکھی جا چکی تھیں۔ سب رس کو انجمن ترقی اردو ہند نے شائع کردیا ہے۔ فضلی کی کربل کتھا کے نسخے کو جو ذخیرہ اشپر نگر جرمنی سے حاصل کیا گیا تھا، دہلی یونیورسٹی کا شعبۂ اردو سنہ۱۹۶۱ع میں شائع کرچکا ہے۔ قانون النسا ایک نا معلوم الاسم مصنف کا نثری رسالہ ہے جس کا عکس ٹیوبن گن سے حاصل ہوا ہے اور جو ہمارے شعبۂ اردو کی طرف سے چھپ رہا ہے، اس میں ان رسموں اور عقیدوں کا بیان ہے جن پر عورتوں کو «اعتقاد کلی ہے اور وہ ان کو واجبات سے جانتیاں ہیں[3]۔» قصہ مہر افروز و دلبر کا خطی نسخہ مجھے جامعۂ ملیہ کی جوبلی میں مخدومی آغا حیدر حسن صاحب دھلوی نے دکھلایا تھا جو ان کو حضرت فقیر محمد غنی حضرت جی کی وساطت سے ملا ہے۔ آغا صاحب کا خیال ہے کہ اس کا

---

۱ مخطوطہ گنج خوبی ورق ۹ الف ۲ اخلاق محسنی: نولکشور لکھنؤ، طبع ۱۹۴۱ع ص ۱۲

۳ مخطوطہ قانون النساء- ذخیرہ اشپر نگر عکس مملوکہ شعبۂ اردو دھلی یونیورسٹی ورق ۱ (الف)

مصنف عیسیٰ خان، جہانگیر ابن اکبر کا معاصر ہے، لیکن میرا قیاس یہ ہے کہ یہ قصہ اتنا قدیم نہیں اور غالباً شاہ عالم کے ابتدائی زمانے میں لکھا گیا ہوگا۔ نمونہ ملاحظہ ہو:

«اقلیم ہندوستان میں ایک شہر تھا تس کا نانو عشق آباد تھا۔ تس میں حکم روا اوس جگہ کا عادل شاہ بادشاہ تھا۔ ہفت اقلیم کے جوہر ایک..... (یہ عبارت کٹ گئی ہے) سو پیش کش اور نوکری اوس کے میں سب حاضر رہتے تھے۔ اطاعت اوس کی مانتے تھے جہاں تک کہ ملک اس کا تھا سو عدالت اور انصاف اور بخشش و انعامات سے کوئی ایسا نہ تھا کسی بات سے محتاج ہوئے اور اس شہر کے بیچ میں کدھی عید اور شادی نہ معلوم ہوتی تھی کیوں کہ عید اور شادی رات دن رہتی تھی اور چھوٹا بڈا جو اس شہر میں رهتا سو سوائے راگ اور نانچ عیش عیش کے اور وہ (ص۲) بات نہ جانتا تھا۔ اور اوس شہر کی ایسی خوبی تھی کہ وہاں کے رہنے والے تو اس جگہ سے خوش تھے ہی لیکن جو مسافر ملکوں کے آئے نکلتے سو دیکھ اوس شہر کی خوبی باغ و تالاب و ندی و نہریں اور شہر کے لوگوں کا عمدا ہٹ و حسن اور بازار کی رونق دیکھ کے دل اونہو کا نہ ہوتا تھا کہ کسی اور جگہ جائے بلکہ اکثر سیاح سیر کرتے آوتے سو اوسی شہر میں رہتے۔ اور اوس بادشاہ کو اپنی حکم رانی کا و رعیت کی آسودگی کا و نوکروں کا اور دولت کا بڈا آرام تھا پر اس بادشاہ کی اولاد نہ جیوتی تھی۔ سو بادشاہ کو کیا رعیت کو اور نوکروں کوں اس سوائے اور غم نہ تھا ایک روز بادشاہ نے اپنے وزیر اور ندیم اور امیر سب اکھٹے کئے اور کہا کہ فضل خدا کے سے میریں حکم رانی میں و دولت میں کسی بات میں کمی نہیں (ص۳) لیکن اولاد نہیں جیوتی۔ تس سے معلوم ہوتا ہے کہ میرے جو گناہ ہیں تس کے اوپر خدا تعالےٰ نے نظر کی ہے اور ملک یہ بغیر وارث کام نہیں آوتا اور چار دن کی یہ زندگانی ہے تس سے میں فقیر ہوں گا اور عبادت خدا کی کروں گا۔ تس کے اوپر جتنے کچھ وزیر و امیر تھے تن سبھوں نے عرض کی کہ اس بات کا علاج کیجئے تدبیر کیجئے بادشاہوں کوں فقیر ہونا لازم نہیں۔ اور یہ ملک کس طرح رہے گا۔ بادشاہ نے

کہا کہ ملک جانو تم جانو۔ مجھے سلطنت سے کام نہیں میں فقیر ہوں گا۔
جتنا امیروں نے عرض کیا بادشاہ نے قبول نہ کیا۔ فقیری کا ٹھاٹ کیا از بس
کہ اس کے عدل و انصاف و بخشش و انعامات و مہربانی سے رعیت و نوکر
و محل کے ایسے راضی تھے اور آسودہ تھے اس فقیر ہونے میں بیس ہزار آدمی
اور فقیر ہوگئے۔ جس وقت کہ یہ بادشاہ بیس ہزار آدمی (ورق ۳ الف) فقیر
ہو کے چلا اوس وقت شہر والوں نے بڑا ہجوم کیا اور چھوٹے وبڑے جہاں
تاہیں تھے سو سب بے اختیار ہو کے روئے اور وزیر و امیر جہاں تاہیں تھے
سو سب بادشاہ کو سمجھاوتے جاتے تھے اور کسبی جو ساتھ فقیر ہوئے تھے
سو گاوتے جاتے تھے کہ راجہ چھوڑی نگری جو چاہو سو لیو۔ ایسا سما
بندھ گیا کہ تس سے جانور کیا چرندہ و پرندہ بھی جمع ہوئے تھے
اور روتے تھے[1] »

اس کے مقابلے میں میر امن کی نثر ترقی یافتہ ہے لیکن قدامت سے
خالی نہیں ہے، گنج خوبی کے یہ الفاظ ملاحظہ ہوں:

«نجومی اور جونکھی کہتے تھے (ص ۱٦)

«کل دونو فوجیں سنمکھ ہوں گی» (ص ۲۵)

«میں نے کام خدا کی مہربانگی پر چھوڑا ہے» (ص ۲۵)

تم کیوں اتنی عاجزی اور بھل منسائی کرتے ہو» (ص ۷۷)

«جتنی خلقت اس وقت موجود تھی حیران اور بھچک ہو رہی» (ص ۱۰۰)

«احمد حرب .......... دیر تک سر نہوڑائے رہے» (ص ۱۱۲)

«دل نہ قبول کیا کہ خلاف وعدگی کروں» (ص ۱۲۱)

میر امن نے گنج خوبی میں روز مرۂ دہلی کو اس سلیقے سے صرف کیا
ہے کہ بعض حکایتیں بار بار پڑھنے کو جی چاہتا ہے اور صاف معلوم ہوتا
ہے کہ اردو نثر نے ارتقا کی بہت سی منزلیں طے کرلی ہیں، اور اس میں
نئے برگ و بار پیدا ہوگئے ہیں، یہ اقتباس ملاحظ ہو:

---

[1] عیسی خان (عیسوی خان)' قصۂ مہر افروز و دلبر (قلمی) مملوکہ آغا حیدر حسن دہلوی۔

«کتابوں میں یوں لکھا ہے کہ مامون خلیفہ کے وقت میں کوئی اعرابی جنگلی تھا کہ زمین شور میں پیدا ہوا تھا اور وہیں جوان ہوا، ساری عمر سوائے کڑوے اور کھاری پانی کے نہ دیکھا اور نہ چکھا۔ بیت:

جس مرغ نے میٹھا پانی چکھا بھی نہ ہو
ہو کھاری ہی پانی کی اسے پینے کی خو

ایک سال اس کی قوم میں قحط پڑا، لاچار ہو کر اپنے وطن یعنی اس بن سے واسطے کمانے اور قوت لانے کے باہر نکلا، جب رہڑی اور لونی زمین کی حد سے آگے بڑھا، ایک مکان پر پہنچا کہ وہاں کی زمین ستھری لائق کھیتی کے تھی، ایک ڈبرا دیکھا کہ اس میں تھوڑا سا پانی مینھ کا جمع ہو رہا ہے اور ہوا کے چلنے سے کوڑا تنکا اس میں کچھ نہیں۔ اعرابی نے وہ موتی سا پانی نتھرا اور صاف جو دیکھا حیران ہوا اس لئے کہ ایسا نسوت پانی تمام عمر نہ دیکھا تھا، آگے بڑھکر تھوڑا سا چاو میں لے کر پیا، نہایت شیریں اور خوش مزہ معلوم ہوا۔ دل میں کہنے لگا، میں نے سنا ہے کہ بہشت میں اللہ نے ایسا پانی پیدا کیا ہے کہ مزہ اس کا ہرگز تغیر نہیں ہوتا۔ خدا جھوٹھ نہ کرے میرے فقر و فاقے پر کریم نے ترس کھا کر میری لاچارگی اور فاقہ کشی کے بدلے یہ پانی جنت سے دنیا میں بھیجا ہے۔ اب صلاح یہ ہے کہ اس میں سے تھوڑا سا خلیفۂ وقت کے پاس لے چلوں، وہ مقرر اس تحفۂ غیب کے عوض مجھسے سلوک کرے گا اور خوش ہوکر بہت سا انعام دے گا۔ اس وسیلے سے مجھے مع واستوں فراغت ہوجائے گی۔ اور اس کال کی سختی سے چھٹ جاؤں گا۔ یہ خیال پکاو پکاکر مشکیزہ جو اس کے پاس تھا بھر لیا اور بغداد کی راہ لی، پوچھتا ہوا چلا۔ جب شہر تھوڑی دور رہا ایک بارگی فوج اور سواری ماموں رشید کی نمودار ہوئی۔ اعرابی نے معلوم کیا کہ یہی خلیفہ ہے شکار کی خاطر سوار ہوا ہے وہیں عین راہ پر آکر کھڑا رہا جب بادشاہ نزدیک آیا دعا دے کر تعریفیں کرنے لگا ماموں نے متوجہ ہو کر پوچھا کہ اعرابی! تو کہاں سے آتا ہے جواب دیا کہ فلانے بادیے سے کہ وہاں کے باشندے قحط کے عذاب میں گرفتار ہوئے ہیں میں وہاں سے نکل بھاگا ہوں» پوچھا اب کہاں جاتا ہے؟ بولا

کہ ,, تیرے ہی پاس آیا ہوں اور خالی ہاتھ نہیں ہوں بلکہ ایک ایسا تحفۂ معقول پیشکش اور نذر کے لئے لایا ہوں کہ آج تلک دنیا میں کسو نے نہ دیکھا اور نہ کسو کے ہاتھ لگا ہوگا۔،، خلیفہ سن کر حیران اور ششدر ہوا۔ فرمایا ,, لاتو دیکھوں وہ کیا ہے،، اعرابی نے مشک دکھلائی اور کہا ,, یہ پانی بہشت کا ہے کہ دنیامیں کسونے نہ زبان پر رکھا اور چکھا ہوگا،، بیت:

پانی نہیں مصری کا ہے شربت — اور آبِ حیات کی سی لذت

خلیفہ نے صراحی بردار کو فرمایا کہ «اس میں سے تنھی بھر کر لا»۔ اس نے ایک آب خورہ بھرکر دیا۔ خلیفہ نے دیکھا کہ رنگ اس کا تغیّر ہو رہا ہے اور بھکراہند آتی ہے اور مشک کی بو نے بھی اس میں اثر کیا ہے۔ لاچار ایک گھونٹ پیا اور دانائی سے اس کے سبب کو دریافت کیا لیکن شرمِ کرم سے مناسب نہ سمجھا کہ اس پانی کا احوال زبان پر لاوے اور اسے شرمندہ بناوے۔ بادشاہ نے فرمایا کہ «اے سردار عرب کے، واقعی تونے سچ کہا تھا، عجب لطیف اور شیریں اور نادر پانی ہے جو تو میری خاطر بہ طریق تبرک کے لایا، مقرر یہ تحفہ بہشت کا ہے»۔

رکابدار کو فرمایا کہ اس قدح کا پانی خاص مطہرہ میں اُلینڈ لے اور مشکیزے کے پانی کو گوشے میں ڈال دے اور بہت تاکید کی کہ اسے اچھی طرح رکھیو، اور میرے سوا کسی کو نہ پلائیو۔ پھر اعرابی سے مخاطب ہوکر کہا «اب بول تیری حاجت اور خواہش کیاہے» اس نے عرض کی کہ «گرانی کے باعث عیال و اطفال میرے فاقہ کشی اور مفلسی سے مرتے ہیں لاچار حیران ہوکر خلیفہ کے روبرو آیا ہوں» بادشاہ نے بھلہ بردار کو حکم کیا کہ ہزار دینار اس کو دے اور اس بدّو کو فرمایا کہ یہ روپے لے کر اس جگہ سے جلد پھر کر اپنے وطن کو چلا جا۔ اس نے بھی انعام پاتے ہی اپنے ڈیرے کی راہ لی[1]۔»

یہاں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اخلاق و نصیحت اور داستان کا رنگ شیر و شکر ہوگیا ہے جو میر امّن کا لائق فخر کارنامہ ہے اور یہیں وہ ملا حسین

---

۱ مخطوطہ گنج خوبی ورق ۱۵ ب

واعظ کاشفی سے سبقت لے گئے ہیں۔ اہلِ اطالیہ کا خیال ہے کہ لفظی ترجمہ ایک قسم کی غدّاری ہے، میر امّن پر اس بے وفائی کا الزام عائد نہیں ہوسکتا، انھوں نے اصل کا مطلب لے کر اس کو اپنے محاورے میں ڈھالا ہے اور اس حد تک آزادی برتی ہے کہ بعض جملے بڑھادیے ہیں اور بعض نکال دیے ہیں، انھوں نے دیباچے میں خود بھی اس کی صراحت کی ہے:

« لیکن فقط فارسی کے ہو بہو معنی کہنے میں کچھ لطف اور مزہ نہ دیکھا اس لیے اصل کا مطلب لے کر اپنے محاورے میں سارا احوال بیان کیا اور جس طرح شیخ سعدی شیرازی کی گلستاں بہ سبب اُلچ فارسی کے مکتب میں پہلے کام آتی ہے ویسے ہی میں نے اردوے معلیٰ کی زبان کو بے پیچ و رکاو جیسے بادشاہ سے لے کر امراؤ اور ان کے ملازم بولتے ہیں، بولا، والاّ نہ، عربی اور فارسی کی لغتیں اور اصطلاحیں چاہتا تو بہت سی بھر دیتا، لیکن یہ زبان کچھ کیفیت نہ پاتی بلکہ آمیزش پاکر کچھ اور کی اور ہوجاتی۔ اب یہ مبتدی کے واسطے فائدے مند اور منتہی صاحب دریافت کو پسند آوے گی کہ کیا بے لگاو دریاو کی مانند اس کی عبارت رواں اور مثال گھوڑے بادپا کے کہ میدان ہموار اور صاف پاتا ہے، دواں ہے »[1]

یہاں میر امّن نے « سارا احوال » « محاورے » میں بیان کیا ہے اور زیادہ تر روز مرۂ دہلی ہی کو اپنی نثر میں برتا ہے اس لیے گنج خوبی کی لسانی خصوصیات کا ذکر دلچسپی اور فائدے سے خالی نہوگا۔

میر امّن نے جمع الجمع کو کثرت سے استعمال کیا ہے اور قابلِ لحاظ بات یہ ہے کہ عربی کی جمعوں میں اردو کے حروفِ جمع کا اضافہ کیا ہے، مثلاً مشایخوں، اکابروں، سلاطینوں، امراؤں، اصحابوں، اشرافوں، ملوکوں، اقرباؤں۔

ایسے مفرد الفاظ کی جمع بنائی ہے جو آج کل بطورِ واحد ہی استعمال کیے جاتے ہیں، مثلاً رعیتوں، سلوکوں، معاملتوں۔

اعدادِ جمع کے ساتھ کہیں کہیں معدود واحد بھی آیا ہے مثلاً (۱) اور نشان ثبات کا دو چیز ہیں (۲) ان دو نوپل میں سے کون سا پل اچھا معلوم

---

۱ مخطوطہ گنج خوبی ورق ۳ الف

ہوتا ہے (۳) اور تھوڑے فائدے کی خاطر سیکڑوں جان کا نقصان کرتا (۴) غیر پر سیاست کرنے کی دو قسم ہیں۔ اور کہیں عدد واحد کے ساتھ معدود جمع بھی آیا ہے مثلاً (۱) ایک امرا اس گھڑی حاضر تھا (۲) ایک اصحاب نے حضرت رسالت پناہ سے سوال کیا۔

میر امن نے علامتِ فاعلی « نے » کے استعمال میں خاصی آزادی سے کام لیا ہے۔ جن لازم یا متعدی افعال کے ساتھ « نے » آنا چاہیے وہ اس کے بغیر بھی ملتے ہیں اور اس کے برعکس بھی۔ حقیقت یہ ہے کہ اس وقت تک اس کے استعمال کے اتنے سخت ضابطے بنے ہی نہیں تھے۔ چند مثالیں درج کی جاتی ہیں:

(۱) « خواجہ سن کر سوچا اور متنبہ ہوا » (۲) « بادشاہ نے یہ جواب معقول اس سے سن کر رودیا » (۳) « میں اپنے کانوں سے سنا ہے » (۴) « ہارون نے سن کر رودیا » (۵) « بوجھی دل سے بنا کی میں تاریخ »

« کو » علامتِ مفعولی کو قدما بے تکلف سے میں کا اور پر کی جگہ استعمال کرتے تھے۔ گنج خوبی میں بھی اس کی بہت سی مثالیں ملتی ہیں:

(۱) « پیغمبر کی اطاعت کو حکم کیا » (۲) « ایک روز اپنے بیٹے کو کہا » (۳) « خدائے پاک و برتر اپنے دوست کو فرماتا ہے » (۴) اپنے گناہوں کو نگاہ کرے » (۵) « اگر آدمی اس نکتے کو غور کرے » (٦) « طبیب کو میری طرف سے کہہ » (۷) « حق تعالا نے اپنے دوست کو فرمایا » (۸) « اپنی آستین اس لڑکی کے سر کو چھوائی » (۹) « فرمایا کہ اگر روز کو آسایش کروں »

بعض جگہ « کو » کے محل پر « کی » بھی ملتا ہے مثلاً « اگر تم اپنے قول کی وفا کرو » اس کے علاوہ جن مقامات پر علامتِ مفعول کی ضرورت نہیں پڑتی ، وہاں بھی اس کو لایا گیا ہے مثلاً « روز حساب کو عتاب میں پڑوں »

گنج خوبی میں « کو » کی طرح « پر » بھی « سے » کے مفہوم میں استعمال کیا گیا ہے : « اپنے بیٹے کو ایک دشمن پر لڑنے کے واسطے بھیجا تھا » اور « کو » کی طرح زائد بھی آیا ہے ، مثلاً « اپنی ہمت کے ذمے پر لازم جانے »

جن لفظوں کے آخر میں قاعدے کے مطابق صرف یاے مصدری کا اضافہ ہونا چاہیے ، ان میں کہیں کہیں «گی» کا اضافہ کیا ہے مثلاً : ہموارگی ، لاچارگی ، مہربانگی ، غمخوارگی ، نمک خوارگی -

بعض مفرد لفظ جن کے آخر میں الف ہے ، ان میں کہیں کہیں الف کے بعد واو کا اضافہ ہے جیسے : دریا اور امرا کو دریاؤ اور امراؤ بنا لیا گیا ہے «بلکہ دریاؤ اس تعمیر کو دیکھ کر جو جاتا ہے اور اس کی خوبیاں سمندر کو سناتا ہے»- «جسے بادشاہ سے لے کر امراؤ اور ان کے ملازم بولتے ہیں»

میر امن نے مؤنث اسم کے ساتھ ہر جگہ مؤنث مصدر استعمال کیا ہے ، مثلاً : رشوت لینی ، جگہ پیدا کرنی -

گنج خوبی میں جگہ جگہ ضرب الامثال کو صرف کیا گیا ہے ، بعض امثال مروجۂ حال امثال سے کچھ متغائر نظر آتی ہیں اور یہ بہ طورِ خاص توجہ طلب ہیں :

(۱) دور کے ڈھول سہاؤنے (۲) کیا پدری کیا پدری کا پلیو (۳) نہ تیر نہ کمان ناحق کا پٹھان (۴) میرے تلوے دیکھ کر اور کا منہ نہ دیکھے (۵) اکیلا اکیلا ہے اور دو آدمی کو کہتے ہیں ایک اور ایک گیارہ (٦) پانچ پنچ مل کیجے کاج ، ہارے کھاگے آوے نہ لاج (۷) مرد مرے نام کو ، نامرد مرے نان کو (۸) جیب کی کہوں یا تلوے کی -

میر امن نے متعدد لفظوں میں بعض قریب المخرج حروف میں ابدال روا رکھا ہے بلکہ صحیح معنی میں انھوں نے کچھ لفظوں میں محاورۂ عوام کی پوری طرح قبول کرلیا اور ان کو اسی طرح لکھا جس طرح وہ ,,عوام،، کی بول چال میں مستعمل تھے اور آج بھی وہ ,,عوام،، ہی سے مخصوص سمجھے جاتے ہیں . یہ اگرچہ گنتی کے چند لفظ ہیں لیکن ایک رجحان کی نمایندگی کرتے ہیں- مثلا انھوں نے تقریباً ہر جگہ مذاق کو مزاخ لکھا ہے اور قزّاق کی جگہ قزّاک - عصا بردار کے بجاے آسے بردار لکھا ہے- دھول کی بجاے دھور اور دیوار کے بجاے دوال استعمال کیے گئے ہیں . اردو اور ہندی دونوں

میں لفظ ریوڑ مستعمل ہے، انہوں نے ہر جگہ ایوڑ لکھا ہے۔ اسی طرح کب کی جگہ کد اور کبھو کی جگہ کدھو بے تکلف استعمال ہوئے ہیں (۱) "پر اثر اس کا مدت کے بعد کدھو نہ کدھو کُھلا چاہیے" (۲) "بیت اللہ کی طرف کد گئے تھے"۔

گنج خوبی میں بہ کثرت ایسے فعل ملتے ہیں جو فارسی افعال کا لفظی ترجمہ ہیں اور اردو محاورے میں میل نہیں کھاتے اور انکی وجہ سے عبارت میں اجنبیت سی پیدا ہو جاتی ہے۔ ایسے جملوں کو پڑھ کر محسوس ہوتا ہے کہ میرامن نے جگہ جگہ لفظ پر لفظ بٹھا دیا ہے کاوش نہیں کی۔ ان وجوہ سے گنج خوبی کی عبارت باغ و بہار کی شادابی کو نہ پا سکی، یہ تسلیم کہ دونوں کا موضوع مختلف ہے لیکن صاف معلوم ہوتا ہے کہ باغ و بہار کی عبارت پر زیادہ جلا کی گئی ہے اور گنج خوبی اس ریاضت سے محروم رہی ہے۔ ایسے کچھ افعال ملاحظہ ہوں:

(۱) سب آدمیوں کا حج قبول پڑا۔ (۲) اس کو خوب سیاست کروں اور تنبیہ دوں۔ (۳) اس پانی کا حق ہے کہ خاک پر بیٹا تھا۔ (۴) کمینی ذات والے کو پالنا اپنی آبرو بٹانی ہے (۵) تازیانہ عذاب کا مجھ پر کھینچتا تھا۔ (۶) اسی کو مار کر کباب کیجے۔ (۷) پر اس کی طبیعت میں تفاوت نہ کرسکے۔ (۸) بلکہ ان کو اپنا دوست پہچان۔ (۹) جو دعا مانگے مقرر جناب الٰہی میں قبول پڑے۔ (۱۰) بادشاہ کسو مہم کی اس سے مصلحت کر رہے تھے۔ (۱۱) حاتم کی جواں مردی نے تمام عرب کے ملکوں میں شور پکڑا۔ (۱۲) اس گناہ گار سے کنارہ پکڑے۔ (۱۳) میرا ادب کرنا اسے خوش آیا۔ (۱۴) اپنے تئیں جان بوجھ کر نیند میں ڈالو۔ (۱۵) اس نے گوش نہ کیا۔ (۱۶) اپنی نیت ظلم پر رکھی۔ (۱۷) اس عزیز کو یہ بات خوش آئی۔ دل میں کہا اور سوچ کیا۔ ۱۸ گناہ بخشنے کی خصلت پکڑ۔ (۱۹) بہت سے انعام دینے کا دعدہ دیا۔ (۲۰) جو دم درویش پرسی سے تو مارے۔ (۲۱) باغ کا دروازہ بند کر کے قفل مار دیتا ہوں۔ (۲۲) اپنی بیٹی کا نکاح اس خانہ زاد سے باندھ دیا۔ (۲۳) اکثر گناہ گاروں کی سزا شمشیر سے کرتا، (۲۴) یہ مناسب نہ جانا کہ رو بہ رو یہ بات اس کے منہ پر دھریں۔ (۲۵) تکیہ عزت اور رتبے کا اپنی پیٹھ کے پیچھے سے اٹھا ڈالو۔

اسی طرح ایسے افعال بھی خاصی تعداد میں موجود ہیں جو پڑھنے والے کو فارسی افعال کا لفظی ترجمہ نہیں معلوم ہوتے لیکن بجائے خود اسی قدر اجنبی نظر آتے ہیں اور عبارت کو فصاحت اور شگفتگی سے عاری کردیتے ہیں۔ حقیقتہً یہ افعال بھی یا تو فارسی افعال کے ترجمے ہیں یا ذرا سے تغیر کے ساتھ صورت پذیر ہوئے ہیں، لیکن دونوں صورتوں میں فصاحت زبان ان سے مجروح ہو جاتی ہے، مثلاً: (۱) بادشاہ کے یہاں کیا مالگزاری کرتا ہے۔ ۲ جس روز بادشاہت کا چھتر اس کے سر پر پھیرا گیا۔ (۲) تمہاری بی بی نے کوئی یار پیدا کیا ہے۔ (۴) کسی نے خلیفہ معتصم کو عرضی کی۔ (۵) جو شخص کام کرنے میں غفلت اور سستی مچاوے۔ (۶) اس مرد نے سارے سوالوں کا جواب پورا اتارا۔ (۷) غیرت کی رو سے اس پر غضب ہو جاویں۔ (۸) ایک شخص نے کسو کا مکان بھاڑے لیا تھا۔ (۹) کتابیں فراست کے علم میں بنائی تھیں۔ (۱۰) ایک سال عضدالدولہ نے لشکر بہت سا لے کر اس کی ولایت کو عمل کر لیا۔ (۱۱) اس جگہ یہ رباعی بہت موقع اور بجا پڑی ہے۔ (۱۲) اور شور اس کی بخشش کا جہاں میں کھنڈا تھا۔ (۱۳) جب تک وہ قیدِ حیات میں ہے اور سخاوت میں ڈنکا مار رہا ہے۔ (۱۴) علی علیہ السلام کو جب خلافت ظاہری ہوئی۔ (۱۵) اور ضعیف اور زیر دستوں کو شفقت و رحمت سے لحاظ کرے۔ (۱۶) اور ڈھنڈھورا دیں۔ (۱۷) انگوٹھی بنا کر اس نگ کو اس پر سوار کر دے۔ (۱۸) جو کوئی عامل کہلاوے اور خدمت کماوے۔ (۱۹) روزمرہ کی بھلی بری خبریں جیسی کی تیسی لگاوے۔ (۲۰) دوستوں اور آشناؤں سے رعایت و مروت کرنے کی کوشش مچاوے۔ (۲۱) قیصر روم کو پیغام کیا۔ (۲۲) اس کی حرکت پسند نہ پڑے۔

---

میر امن نے افعال کی ان صورتوں کو بھی استعمال کیا ہے جو آج متروک ہیں: (۱) سپاہی اور سردار جو کہاوے (۲) کیوں میرا سر دُکھاوے ہے (۳) کنارے پر مسند کے بیٹھایا (۴) یقین جانا چاہیے (۵) اور مقبول کہاتا ہے (۶) ہر ایک مظلوم پناہ پاوے ہے (۷) ضرور خاک کا باز رکھے ہے (۸) سلام ہوجیو خدا کا ان پر (۹) احسان سے ہوہے وحشی بھی قید۔

اسی طرح پھولیں ہیں، جھومیں ہیں، آتیں ہیں، کرتیں ہیں، بھی استعمال ہوئے ہیں۔ افعال کی مندرجۂ بالا شکلیں التزاماً استعمال نہیں کی گئیں ہیں، جگہ جگہ موجودہ طریقۂ استعمال کے مطابق، کرتی ہیں، آتی ہیں، وغیرہ صورتیں بھی ملتی ہیں۔

کچھ اسم جمع ایسے ہیں جن کے ساتھ آج کل فعل ہمیشہ واحد لایا جاتا ہے، میر امن نے ایک دو جگہ اس سے مختلف صورت اختیار کی ہے مثلاً: «رعیت بھی اسی کام میں رغبت اور دلدہی کریں۔»

آج کل اظہارِ کثرت کے لیے مکرر الفاظ پر مشتمل مرکبات بغیر درمیانی حرف کے مستعمل ہیں، میر امن نے ایسے متعدد مرکبات میں حرف «بہ» شامل کردیا ہے، جیسے قِسم بہ قِسم، طرح بہ طرح، خوشی بہ خوشی، (۱) «اور خوشی بہ خوشی دعائیں دیتے چلے جاتے ہیں» (۲) «قسم بہ قسم کے کھانے» (۴) «طرح بہ طرح کی نعمتیں»۔

گنج خوبی میں شترگربگی عام ہے، مثلاً: «آپ بڑے بادشاہ ہیں، بہت سی عورتیں نکاح میں لاؤ جو ڈھیر سی اولاد تمہارے یہاں ہو»۔

میر امن کی عبارات نثر میں ایسے الفاظ خاصی تعداد میں ملتے ہیں جو آج کل متروک ہیں۔ باغ و بہار اور گنج خوبی کی عبارتوں میں بہت زیادہ فرق کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ باغ و بہار میں ایسے الفاظ نسبتاً کم ہیں مثلاً گنج خوبی کی یہ مثالیں لائقِ توجہ ہیں:

الفاظ کے آگے یاے زائد کا اضافہ کیا گیا ہے، جیسے (۱) خوشی، بجاے خوش: «مسندِ دولت پہ کب بیٹھے گا وہ ہوکر خوشی» (۲) خوشبوئی: «اس کی خوشبوئی سے دماغ بادشاہوں کا معطّر کیا» (۳) بدبوئی: «دروغ کی بدبوئی سے مغز اُن کا پراگندہ کرے۔»

بعض مرکبات جو اسم فاعل کے معنی دینے کے لیے کسی ایک لفظ کے اضافے کے محتاج ہیں، اُن کو اضافے کے بغیر اُس معنی میں استعمال کیا ہے۔ مثلاً: خوش بو، بمعنی خوشبودار اور بدبو بمعنی بدبودار: (۱) «وہ پانی سخت بے مزہ اور بد بو تھا» (۲) «اور مہک اس کی سے خوشبو ہے یہ دنیا کا چمن»

گنج خوبی سے متروکات کی چند اور مثالیں پیش کی جاتی ہیں: تو، کاف علّت کی جگہ اکثر آیا ہے، «وہ بزرگ اُٹھا تو نماز پڑھے» - اِتنا کے بجائے وتنا اور اِتنا ہی کی جگہ وتنا ہی کئی جگہ آیا ہے - سے، کی جگہ سیتی بھی مل جاتا ہے، مثلاً: «پیڑ جو ہووے بُرا وہ جڑ سیتی اُکھڑا بھلا» - ایک جگہ نظم میں اسم صفت سستی میں قدیم روش کے مطابق ی ن کا اضافہ کرلیا گیا ہے: «خوشی سے پھریں، چیزیں ہوں سستیاں» - تیں بمعنی تو (ضمیر واحد حاضر) قبیلہ، بمعنی بی بی - یتیم، بمعنی غلام - رنڈی، بمعنی عورت ڈنڈیوں، بمعنی سپاہیوں - واگر کا مخفّف ور، مثلاً: «ور ہے تو سچا سب غم سے چھوٹا» ایسے، کی جگہ ویسے، مثلاً: «کہ ویسے وقت میں کوئی ذکر حاتم کا کرنے لگا» - اصرار کرنے اور ضد کرنے کے مفہوم میں بجد ہونا، مثلاً: «بہت منت کرکے اور بجد ہوکر» - لفظ تئیں عام طور سے استعمال کیا گیا ہے، مثلاً: اپنے تئیں، میرے تئیں، اس کے تئیں - میرے پاس اور تیرے پاس کی جگہ مجھ پاس اور تجھ پاس - کسی کی جگہ بالعموم کسو لکھا گیا ہے اور کبھی کی جگہ کبھو -

نہیں، یاں اور واں کو، اشعار میں، قدما کے استعمال کے مطابق بہ ہائے مخلوط بھی نظم کیا گیا ہے اور اکثر - مثلاً (۱) خوبی اس میں نہیں جو ہووے خوب رو - (۲) مول زاری کا جو وہاں ہے سو کہاں -

کس نے کے بجائے، بالعموم کنے ملتا ہے، اور اس کی کے بجائے اس ہی کی - بجز کی جگہ چھٹ - مثلاً: چھٹ خدا کے جو ہے سب ہے برباد - جگہ کے بجائے جاگہ اور پروا کی جگہ پرواہ - اسی طرح بے پروائی کی جگہ بے پرواہی ملتا ہے - پھیر اور کیدھر (بہ اضافۂ یا) عام طور سے استعمال کیے گئے ہیں، پیدا بمعنی آمدنی، مثلاً: «کئی گلّے گھوڑوں اور اُونٹوں اور دُنبوں کے رکھتا ہے، اس کی پیدا سے ایسا کون سا کام کرے گا» - بزدلی کے معنی میں ڈرپوکنا، مثلاً: «علامت نامردی اور ڈرپوکنے کی» - میر شکار بمعنی صیّاد مثلاً: ,,وہ تیرا شکار اور تو اس کا میر شکار ٹھہرا،، - لفظ علاوہ کو مفرد استعمال کیا گیا ہے، مثلاً: ,,علاوہ، بادشاہ اپنے ملک میں ایسا ہے جیسے بدن

میں جان،،۔ اچھی طرح کی جگہ خوب طرح، مثلاً: ،،اپنے دل میں خوب طرح سوچ،،۔

میر امن کے بعض جملے غرابت آمیز ہیں. (۱) خدا سے تمھیں کیسی بنی۔ (۲) اس کا دام دے کر مجھے راضی کر۔ (۳) حکم محکم اور فرمان گاڑھا لایا ہے. (۴) وہ چتیرا اس کی شکل کو لکھ کر افلاطون کے پاس لے جاتا۔ (۵) فلانے فلانے کا دل آپ کی طرف سے برگشت ہو رہا ہے. (۶) لے گیا پر وہ بٹّا دولت کا۔

میر امن نے تصرّفات بھی کیے ہیں: خفگی کے قیاس پر، غضب سے غضبی بنالیا ہے. مثلاً: ،،خفگی اور غضبی اُن کی دل کی خوشی سے قبول کرے،،. یاد دہی بجائے یاد دہانی، مثلاً: «تم سے آگے کی ملاقات اور جان پہچان نہ تھی کہ از سرنو آشنائی یا یاد دہی کرتا،، بہتات کی جگہ بہتایت، اور تھپڑ کی جگہ تھپیڑا، مثلاً: «ایک زبردست کو تھپیڑا مارا،،.

میر امن نے زائد حروف کا استعمال بے تکلف کیا ہے، مثلاً: (۱) «بادشاہوں کی خدمت کو از جملہ محالات سے گننا چاہیے» (۲) «اس کام کو جو اس کے ذمے میں سپرد ہے»۔

میر امن کی تحریر کی ایک خوبی یہ ہے کہ وہ عام ہندی الفاظ کو سلیقے کے ساتھ استعمال کرتے ہیں اور کبھی ان سے ایسے مصادر بنالیتے ہیں جن میں نئے پن کی چمک پیدا ہوجاتی ہے۔ چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

(۱) چاروں طرف سے بادل گھمنڈ آیا۔ (۲) اس نے دہائی تہائی مچائی۔ (۳) بعد ایک دم کے سرت میں آیا۔ (۴) رعیت جوت میں داچلی نہیں کرتی۔ (۵) اور اس کا جس گاوے۔ (۶) اس پر سے پاروار آنا جانا آسان ہو۔ (۷) اجل کے مگر مچھ نے منہ پسارا۔ (۸) جو کوئی نکبیا کر بولے۔ (۹) مناسب ملاقات کے سمجھتا تو بلاتا، نہیں تو وہیں سے بدا کراتا۔ (۱۰) نہایت کوہتّا با نہیں ہونے لگی۔ (۱۱) چپکے چپکے آپس میں نہ بتیائیں۔ (۱۲) اور بِروے بیٹھاتا تھا۔ (۱۳) ان ناوؤں کی تلی ماردو۔ (۱۴) آپ مارے شرم کے تھوڑا تھوڑا ہوا جاتا

تھا۔ (۱۵) جتنی خلقت موجود تھی، حیران و بھچک ہو رہی تھی۔ (۱۶) میں تازے انگور کو نہایت چاہ کر کھاتا ہوں۔ (۱۷) اوروں نے جو بوئے تھے، ہمارے کام آئے، ہم جو بیٹھاتے ہیں، اوروں کے نیگ لگیں گے۔ (۱۸) بے لم رہنا مشکل نظار آتا ہے۔ (۱۹) اچھی اچھی باتوں کی چونپ دلاوے۔ (۲۰) پھر کاہلی پڑا۔ (بیمار پڑا)۔

اس کے برعکس میر امن کی تحریر میں ایسے ہندی الفاظ بھی خاصی تعداد میں ملتے ہیں جن کا آج اردو میں چلن نہیں۔ یہ لفظ ان مقامات پر آئے ہیں جہاں عربی فارسی کے لفظ استعمال کیے جاتے ہیں۔ مثلاً:
تھیوا، جوتکھی، ڈبرا، بت، بھاتی، کنکوت، چونپ، ٹارا، اچل، جوگا، چتیرا، سرت، کنونڈا، منہے، کھاتی، منگری، بہبھی، الوپ، سرس، دونگ، بھینٹا، کاٹھرا، اپڈر، چارے، بروے، پھاند، سومپنا، ٹھیکیاں، سوڑا موڑی، بیل بیہن، پڑتی، ستھراپا، سرے پاو، نمہا، پال پرتل، جھونرے بھونرے، جھجھتا، بندی وان، ندھڑک، سنمکھ، پین۔

میر امن کے یہاں ایک ہندی اور ایک غیر ہندی لفظ پر مشتمل مرکبات اور دو ہندی الفاظ سے مرکب ترکیبیں خاصی تعداد میں ملتی ہیں۔ مثلاً:
دلچل، دلچلی، بے بناوٹ، لچ فارسی، بے پیچ و رکاو، بے لگاو دریا، تلوار و نیزہ، نشان و چھتر، بھلہ بردار، دودلا، آرام و چین، بھس تکیے، بنڈت خانہ، بھٹیاری سرا، بت باھرا، بت بنا، لکھ لٹ، تھیلی مار، (ٹھگ) ان گنتی، بخت بلی، بانو بلی، من چلی، خوش گپ، بے سدھ، خوش ڈول، ھت چل، غرضو آدمی، روھت گرا، منہ لگوا، دکھ دہندے۔

گنج خوبی میں فارسی ترکیبیں کم استعمال ہوئی ہیں، لیکن جو ہیں وہ بری نہیں۔ مثلاً: ہردم خیالی، خلاف وعدگی، کم محنتی، پیش نمازی۔

میر امن نے ذیل کے الفاظ کو مونث استعمال کیا ہے:
غور، لغت، فکر، دینار، آش، آئین، تپ، خم، سانس، جنیو۔
اور مندرجہ ذیل کو مذکر:
التماس، درود، توجہ، لاف، دستخط۔

میر امن نے بہت سے الفاظ کو مع ضبط حرکات لکھا ہے، یہ اس مخطوطے کا سب سے اہم پہلو ہے۔ اس سے نہ صرف میر امن کا تلفظ ظاہر ہوجاتا ہے

بلکه اس عہد کے تلفظ کی بھی ایک حد تک نشان‌دہی ہوجاتی ہے۔ ان میں کئی لفظ ایسے ہیں جو بہ لحاظِ لغت دو طرح صحیح ہیں۔ مثلاً: زبان، یہ بہ فتح اول بھی درست ہے اور بہ ضم اول بھی۔ میر امن نے ہر جگہ ز پر پیش لگایا ہے۔ اس لیے میر امن کی تحریروں میں اسے بہ ضم اول ہی پڑھنا درست ہوگا۔

عربی و فارسی کے ایسے سہ حرفی لفظ جن کا درمیانی حروف ساکن ہے، ان میں سے بعض لفظ ہماری بول چال میں بہ فتح دوم مستعمل ہیں۔ میر امن نے کئی جگہ نظم میں ایسے الفاظ کو بہ فتح دوم ہی استعمال کیا ہے اور بعض جگہ نثر میں ایسے الفاظ کے دوسرے حرف پر زبر لگا دیا ہے۔ ذیل میں ان الفاظ کی فہرست پیش کی جاتی ہے جن پر میر امن نے بطور خاص اعراب لگائے ہیں:

زُبان، سِجدہ، بہادُر، قِطعہ، معامِلات، سِر، قِلعہ، سِمت، صاحِب، مُقام (بمعنی مرتبہ) نبُوّت، عالِمیاں، قدَردانی، کِشتی، وارِدات، ضُرور، آپس، صِفتیں، رِوایت، جِہد، طَمَع، چِھپنا، ہِرنی، کسَب، بِچھُونا، مانِند، پہِنوائی، تِشنہ، جاں فشانی، پایمال، مُہار، اِعرابی، گِرانی، وِزارت، خاوِند، روشناسی، نَفع، سَطَر، سِلاح، قِناعت، باہِر، قَدردانی، رِزالت، عِجز، اِصفہان، کیفیّت، نیّت مبالِغہ لوازِمہ۔

گنج خوبی اخلاق کی کتاب ہے، اسلامی اخلاق اپنی ترقی یافتہ شکل میں بہت سے عناصر کا مجموعہ ہے، اس میں ظہور اسلام سے قبل کی عربی روایتیں شامل ہیں، اس پر ایران، ہندوستان اور یونان کے فلسفوں کا نقش ہے، اس کی رگ وپے میں قرآن مجید، احادیث نبوی (ص) اور صحابہ (رضا) کی سیرت کا اثر ہے۔ تصوف کی تحریک نے اس کو ایک نیا رنگ و آہنگ بخش دیا ہے۔ غرض اس کے عناصر ترکیبی مختلف اخلاقی نظاموں سے حاصل کیے گئے ہیں۔ یہ مختلف عناصر ایک ہی جگہ ملتے ہیں، ان میں کوئی آویزش و پیکار نہیں ہے۔ مثلاً اسلام سے پہلے عربوں کی قبائلی زندگی تھی، ان کے قبائلی رسم و رواج تھے۔ اسلام نے اِس اخلاق کو بالکل ختم نہیں کیا، اس کے صحت مند عناصر کو باقی رکھا، بلکہ بعض اقدار کو مزید ترقی دی۔ مثلاً شجاعت، حلم، مہمان نوازی، جن کی بنیاد قطعی نا مذہبی ہے۔ اس میں

شک نہیں کہ رسول اکرم (ص) کی تعلیمات نے اخلاقی اقدار میں زبردست تبدیلی پیدا کی اور اخلاق کا سر چشمہ قرآن و حدیث بن گئیں، جس میں سب سے زیادہ زور خوفِ خدا اور روز جزا پر تھا۔ نویں صدی عیسوی میں اخلاق کی ساری بنیاد حدیث پر قایم ہوگئی، لیکن اسلام کے پھیلنے سے ایرانی، یونانی اور عیسائی اثرات بھی نفوذ کرنے لگے۔ تصوف نے عقل پرستی کے خلاف اور خلوت گزینی کی تائید میں آواز اٹھائی۔ اس کی بدولت فقرو فاقہ، غنا و توکل، جود وسخا اور صبر وحیا، زندگی کی اہم قدریں بن گئیں۔ ایران کے اثر سے اسلام کی حیثیت ایک ریاستی مذہب کی بن گئی اور مذہب و حکومت میں چولی دامن کا ساتھ ہوگیا۔ کہیں تو ملک و دین ہم آمیز ہوگئے اور بادشاہ کی حیثیت ظل اللہ کی ہوگئی۔ لیکن غزالی نے احیــاءالعلوم اور نصیحۃالملوک کے ذریعے اس نظریے کی تردید کی اور اخلاق کی بنیاد، دوبارہ تصوف، حق گوئی اور آزادی پر قایم کی۔

امام غزالی نے مختلف اخلاقی نظاموں کی کثرت میں اسلامی وحدت پیدا کی ہے اور ان کے صحت مند عناصر کو اسلام کے اخلاق میں سمویا ہے۔ طوسی، دوانی، اور ملا حسین واعظ کاشفی اس کوشش کو ادب کے پیمانے میں ظاہر کرتے ہیں۔ جب غزالی نے احیاءالعلوم کو فارسی میں منتقل کیا اور کیمیاے سعادت لکھی، تو فارسی زبان میں کثرت سے اخلاقی کتابیں لکھی جانے لگیں۔ جن میں اخلاقِ ناصری، اخلاق جلالی اور اخلاق محسنی خاص طور پر مشہور ہیں۔ ان کی شہرت کا دارومدار اسلوب بیان پر نہیں ہے اگرچہ وہ اسلوب سے عاری بھی نہیں ہیں۔ روسو کے معاہدۂ عمرانی، پین (Paine) کی عقل سلیم اور مارکس کی تحریروں نے یورپ، امریکہ بلکہ پوری دنیا کو متاثر کیا ہے، لیکن اپنے طرز نگارش سے نہیں، اپنے خیالات سے۔ میر امن نے ملا حسین واعظ کاشفی کے خیالات کو، جن کے پیچھے اخلاق کے ارتقا کی کہانی ہے، اردوے معلی کی زبان میں «بے پیچ ورکاؤ» پیش کیا ہے اور اس خوبی سے کہ اس موضوع پر اردو کی کوئی کتاب اس کا مقابلہ نہیں کرسکتی۔

مخطوطے کا تعارف :

گنج خوبی کا یہ مخطوطہ جو میر امن کے ہاتھ کا لکھا ہوا ہے اور جس پر ہمارا متن مبنی ہے، رائل ایشیاٹک سوسائٹی [لندن] کے کتاب خانے کی زینت ہے۔ اصل کتاب سے پہلے تین مزید اوراق ہیں۔ پہلے ورق کے صفحۂ اول پر مخطوطے کا نمبر Old Mss. n. 79. درج ہے۔ دوسرے ورق کے پہلے صفحے کی پیشانی پر ,,۱،، لکھ کر، دوسری سطر میں یہ عبارت لکھی گئی ہے : «کتاب گنج خوبی من تصنیف میر امن» یہ عبارت میر امن کے ہاتھ کی لکھی ہوئی ہے۔ لفظ خوبی کی ب کے نیچے تین نقطے لگے ہوئے ہیں اور یاے معروف کے بجاے، یاے مجہول لکھی ہوئی ہے(خوبے)۔ جو بہ ظاہر سہو قلم ہے۔ اس کے نیچے یہ عبارت ہے :

Ganj-i-Khubi-Translation of the Persian
Akhlaq-i-**Muhsani** by Mir Amman.

تیسرے ورق کے پہلے صفحے پر بائیں طرف پیشانی پر رائل ایشیاٹک سوسائٹی لندن کی ایک مہر ثبت ہے جس کی عبارت یہ ہے :

Presented to the Royal Asiatic Society by

اور اس کے آگے John Romer Esqr لکھاہوا ہے۔ اس سے صراحت کے ساتھ معلوم ہوتا ہے کہ یہ مخطوطہ جان رومر کا عطیہ ہے۔ اس کے نیچے لکیر کھینچ کر، درج ذیل عبارت لکھی گئی ہے، یہ سوسائٹی کے کسی کارکن کی تحریر ہے :

Ganj-i-Khoobee-A Translation from the Persian of the Ukhlaq-i-Moohsinee
by Meer,Umman Lootf.

اس کے نیچے جان رومر کے ہاتھ کی لکھی ہوئی یہ عبارت ہے :

Hindoostanee Moonshee in the College of the Fort William attached to me
in 1802-3-4 JR.

اس عبارت کے نیچے رائل ایشیاٹک سوسائٹی کی دوسری مہر ہے، لیکن نسبةً غیر واضح —— جس صفحے سے کتاب شروع ہوتی ہے اس کی پیشانی پر تین مہریں ثبت ہیں، ان میں سے ایک تو اس قدر سیاہی زدہ ہے کہ پڑھنے میں نہیں آتی، باقی دونوں مہریں جان رومر کی ہیں جس کا نام صاف پڑھنے میں آتا ہے، یہ در اصل ایک ہی مہر ہے جس کو دوبار لگادیا گیا ہے، لیکن عجیب بات یہ ہے کہ یہ مہر ہندی میں ہے اور ہندی کے

ہندسوں میں سنہ ۱۸۰۴ع منقوش ہے ، اسی صفحے کے داہنی طرف جان رومر کے دستخط ہیں جو صاف صاف پڑھے جاتے ہیں۔

مخطوطے کے آخری صفحے پر ذیل کی انگریزی عبارت درج ہے ، جس سے قطعیت کے ساتھ معلوم ہوتا ہے کہ یہ مخطوطہ میر امن کے ہاتھ کا لکھا ہوا ہے ، یہ تحریر جان رومر کے قلم کی ہے ، اس کے نیچے اس کے دستخط موجود ہیں :

This copy of the Ganj-i-khubi is in Meer Umman's own handwriting transcribed for me from the original which he submitted to the College of Fort William and received the reward of Five (Four?) hundred rupees.

J. R.

ہم نے اس آخری صفحے کا اور مخطوطے کے پہلے صفحے کا عکس اپنے اس مطبوعہ نسخے میں شامل کردیا ہے۔

مخطوطے کی خصوصیات :

گل کرسٹ نے املا اور رموز اوقاف کے کچھ قاعدے منضبط کیے تھے اور کالج کی مرتب کرائی ہوئی کتابوں میں ان کی پابندی کی جاتی تھی ، اس مخطوطے میں بھی ان کو بڑی حد تک ملحوظ رکھا گیا ہے۔

رموز اوقاف :

۱ ۔ واو اور ی ما قبل مفتوح پر علامت ( ^ ) لگائی گئی ہے ، جیسے پیغمبر ، اوصاف ، اور ، ہیں۔

۲ ۔ واو ما قبل مضموم مجہول پر نشان ( ٗ ) بنایا گیا ہے جیسے : کوٗ جوٗ ، دوٗ عالم ، بچھوٗنا۔

۳ ۔ ی ما قبل مکسور مجہول کے لیے بھی یہی علامت اختیار کی گئی ہے مثلاً : بھیجا ، میں۔

۴ ۔ جملہ جہاں ختم ہوتا ہے وہاں تین نقطے ( ∴ ) لگائے گئے ہیں۔

املا :

۵ ۔ یاے ما قبل مفتوح اگر لفظ کے آخر میں آئی ہے تو اُسے عموماً نصف لکھا گیا ہے ، اس صورت سے : ہی ، می۔

۶ ۔ مشدد حروف پر اکثر تشدید لگائی گئی ہے۔

۷ - ھ اور ہ اور یاے معروف و مجہول کا امتیاز بھی اکثر ملحوظ رکھا گیا ہے -

۸ - ایک عجیب بات یہ ہے کہ بہت سے الفاظ کا املا مختلف جگہ مختلف ملتا ہے، مثلاً پانو، پاؤں، تعالا، تعالی، خشنودی، خوشنودی، مینے، میں نے، دسخط، دستخط -

اعراب :

ایک خاص بات یہ ہے کہ بہت سے الفاظ پر زبر زیر لگائے گئے ہیں - یہ پہلو اس لحاظ سے بے حد اہم ہے کہ اس طرح ہم کچھ اہم الفاظ کا وہ تلفظ معلوم کرسکتے ہیں جو اس زمانے میں رائج تھا، یا خود میر امن کا پسندیدہ تھا - ایک بات یہ بھی ہے کہ جو لفظ دو طرح بولے جاتے ہیں، اور دونوں طرح صحیح بھی ہیں، اس کتاب ہی میں نہیں، میر امن کی دوسری کتاب باغ و بہار میں بھی ان کی قراءت اسی طرح صحیح ہوگی اور اس کے علم کا اس مخطوطے کے سوا اور کوئی ذریعہ نہیں - اس سلسلے میں یہ بات بھی قابل ذکر ہے کہ ضبطِ حرکات کا التزام نہیں کیا گیا ہے، بہت سے اہم لفظ اس سے عاری ہیں اور بہت سے غیر ضروری الفاظ اس سے مزین ہیں - اس سلسلے میں غالباً انگریز طلبہ کی سہولت کو مد نظر رکھا گیا ہے - یہ مخطوطہ نہایت صاف اور پختہ نستعلیق میں لکھا ہوا ہے اور جیسا کہ جان رومر کی تحریر سے معلوم ہوتا ہے، میر امن نے یہ نقل اسی کے لیے تیار کی تھی -

مطبوعہ نسخہ :

موجودہ معلومات کے مطابق گنج خوبی (اردو رسم خط میں) پہلی بار سنہ ۱۸۴۶ع میں کلکتے کے مطبع احمدی میں چھپی تھی اور نستعلیق ٹائپ کے ۴۶۴ صفحات پر مشتمل ہے، آخر میں فہرستِ ابواب شامل کی گئی ہے، جس سے مخطوطہ خالی ہے - اس میں ان رموز اوقاف کی پابندی کی گئی ہے جن کا مخطوطے کے ذیل میں ذکر کیا گیا ہے، اور ڈ، ٹ، ڑ، کے لیے مخطوطے کی طرح د، ت، ر، پر ایک چھوٹی سی لکیر ملتی ہے، اس کے سر ورق کی عبارت یہ ہے :

« ھوالاول، کتابِ سعادت انتساب گنج خوبی، اخلاق محسنی کا ترجمہ کیا ہوا میر امن دلّی والے کا، زبدۂ نوئینانِ عظیم‌الشان، مشیرِ خاص حضور فیض معمور ملکہ قمر درجۂ بارگاہِ انگلستان، اشرف‌الامرا نواب گورنر جنرل

سر ہنری ہارڈنگ بہادر دام اقبالہ کے عہد حکومت میں اور جناب معلی القاب خوش خلقی و خوبی کے گنج، علم و فضل کے گھر سنج، کپتان جارج ترنبل مارشل صاحب دامت حشمتہ سکریٹری فورٹ ولیم کے وقت میں، اہتمام سے بندۂ عاصی پر معاصی غلام حیدر، ساکن ہوگلی کے، شہر کلکتہ کے درمیان، مطبع احمدی میں جناب حاجی سید عبداللہ صاحب کے سنہ ۱۲۶۲ھ میں مطابق سنہ ۱۸۴۶ع کے چھاپی گئی۔ شعر

میں اس کو پری نثر کہوں یا صنم ہند
ہے جس کی سہیلی گویا انوار سہیلی»

خاتمے کی عبارت یہ ہے:

«هوالآخر۔ شکر خدا کا کہ کتابِ سعادت انتساب گنج خوبی، اخلاق محسنی کا ترجمہ، کیا ہوا میر امن دلی والے کا، اہتمام سے خاکسار گنہگار غلام حیدر ساکن ہوگلی کے، دارالحکومت شہر کلکتے کے درمیان، احمدی چھاپے خانے میں جناب حاجی سید عبداللہ صاحب کے، سنہ ۱۲۶۲ھ میں موافق سنہ ۱۸۴۶ع کے، بخوبی تمام قواعد اردو کی رعایت کے ساتھ، چھاپی گئی تا کہ اردو آموز زبان اردو بہ آسانی سیکھیں اور جو کوئی اس کتاب کو عاصی غلام حیدر کی مہر سے خالی پاوے، خریدنے کا قصد نہ کرے بلکہ اگر اس بیچنے والے کو پکڑ کر اس عاصی کے پاس لاوے گا تو لانے والا ایک کتاب انعام پاوے گا۔»

اصول ترتیب:

---

ہم نے اپنے متن کی بنیاد میر امن کے اس خطی نسخے پر رکھی ہے جس کی اہمیت کا ذکر اوپر آچکا ہے۔ مقابلہ کرنے پر معلوم ہوا کہ مطبوعہ نسخے اور اس مخطوطے میں خاصے اختلافات ہیں۔ ان مقامات پر بالعموم مخطوطے کو ترجیح دی گئی ہے اور اختلاف کو حاشیے میں ظاہر کردیا گیا ہے۔ معدودے چند مقامات پر اس اصول سے انحراف کیا گیا ہے اور اس کی صراحت مع وجہِ ترجیح حاشیے میں کردی گئی ہے۔ مطبوعہ نسخے میں بعض مقامات پر کچھ ایسے الفاظ، جملے یا عبارتیں ملتی ہیں جن سے مخطوط خالی ہے، ان کو متن میں شامل نہیں کیا گیا، البتہ حاشیے میں درج کردیا گیا ہے۔

میر امن نے اکثر مشدد حروف پر تشدید لگائی ہے، اس بنا پر ہم نے تشدید لگانے کا انتظام کیا ہے - یہی صورت اضافت کے زیر کی ہے۔ اگر کسی جگہ یہ موجود نہ ہوں تو اس کمی کو طباعت کی غلطی سمجھا جائے۔

ہماری خواہش تھی کہ جن الفاظ پر میر امن نے اعراب لگائے ہیں، ان کو اسی طرح مع ضبطِ حرکات لکھا جائے۔ لیکن افسوس ہے کہ ٹائپ کی بعض ناگزیر دقتوں کی وجہ سے اس پر عمل نہیں کیا جاسکا۔ اس کمی کو اس طرح پورا کیا گیا ہے کہ ایسے اہم الفاظ کی فہرست پیش کردی گئی ہے۔ حواشی میں مخ اور مط بہ طور مخففات آئے ہیں۔ مخ سے مراد مذکورہ خطی نسخہ ہے اور مط سے مطبوعہ نسخہ مراد ہے جو سنہ ۱۸۴۶ع میں کلکتے کے احمدی پریس میں چھپا تھا۔

املا:

مخطوطے میں متعدد الفاظ کا املا مختلف ملتا ہے، یہ واقعی تعجب کی بات ہے کے ایک مصنف ایک ہی لفظ کو ایک جگہ ایک طرح لکھتا ہے اور دوسری جگہ دوسری طرح — ذیل میں ایسے اہم اختلافات کی نشان دہی کی جاتی ہے:

۱۔ جن لفظوں کے آخر میں الف مقصورہ بہ صورت یٰ ہے، وہ کہیں الف سے لکھے گئے ہیں، کہیں یٰ سے۔ جیسے: اعلیٰ، اعلا۔عقبیٰ، عقبا، تعالیٰ، تعالا۔ متن میں ان الفاظ کو اسی طرح لکھا گیا ہے، جس طرح مخطوطے میں وہ مختلف مقامات پر لکھے ہوئے ہیں۔ اس اختلاف املا سے اس بات کا بہ خوبی اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ ایسے الفاظ کو آج کل الف سے لکھنے پر جو زور دیا جاتا ہے یہ خیال اب سے بہت پہلے عملی صورت اختیار کر چکا تھا۔

(۲) درجِ ذیل الفاظ میں اختلافِ املا خاص طور سے قابلِ ذکر ہے، ان میں زیادہ لفظ ایسے ہیں جن میں کہیں ھاے مخلوط کا اضافہ کیا گیا ہے، یا ں کا، اور کہیں نہیں:

ٹھٹّھا، ٹھٹّا۔ جھوٹھ، جھوٹ۔ ھاتھ، ھات۔ پھینکا، پھیکا۔ (میٹھا کی ضد)۔ دسخط، دستخط۔ جونہیں، جوہیں۔ مینے، میں نے۔ (مینے اکثر، میں نے کمتر) خوشنودی، خشنودی۔ ان لفظوں کو ہر جگہ اسی طرح لکھا گیا ہے جس

طرح وہ مخطوطے میں لکھے ہوئے ہیں۔

(۳) لیے، کیجیے، زیبایش، جیسے لفظوں میں کہیں ہمزہ ہے اور کہیں نہیں۔ یعنی کہیں «لیے» لکھا ہوا ہے اور کہیں «لئے»۔ صحت املا کے مروجۂ حال قواعد کی رعایت کے لحاظ سے ان کو بغیر ہمزہ لکھا گیا ہے، یعنی: لیجیے، دیجیے، لیے، آسایش، دیے، پیے۔ اگر ایسے لفظوں میں کہیں ہمزہ ہو تو اسے طباعت کی غلطی سمجھا جائے

(۴) مخطوطے میں مرکب لفظ کہیں ملا کر لکھے گئے ہیں، کہیں علاحدہ۔ جیسے ایکبار، ایک بار، انکے، ان کے۔ ہم نے ہر جگہ ایسے مرکبات کو علاحدہ علاحدہ لکھا ہے۔ مخطوطے میں نون نفی ہر جگہ افعال میں ملا کر لکھا گیا ہے، جیسے: نہوا، نکیا، ندیا۔ ہم نے اس کو بھی علاحدہ لکھا ہے: نہ ہوا، نہ دیا، نہ کیا۔

(۵) جن لفظوں کے آخر میں ہ ہے اور محرّف ہونے کی صورت میں ان کو ے سے لکھنا چاہیے، مخطوطے میں یہ دونوں طرح ملتے ہیں۔ مثلاً: کعبہ میں، کعبے میں۔ ہم نے ہر جگہ آخرالذّکر صورت کو اختیار کیا ہے

(۹) جن لفظوں کے آخر میں اصلاً واو ساکن ہے، ان کو مخطوطے میں دو طرح لکھا گیا ہے: مثلاً: گانو، گانوں، ۔ پانو، پاؤں، ۔ گھاو، گھاؤ، ۔ ناو، ناؤ، ۔ چھانو، چھاؤں، — ان دونوں صورتوں میں ہم نے اس صورت کو ترجیح دی ہے جو موجودہ اصول املا کے مطابق ہے، مثلاً: پانو، گانو، چھانو، ناو، گھاو،

(۷) اسی طرح ہندی کے وہ لفظ جن کے آخر میں اصلاً الف آنا چاہیے، مخطوطے میں کہیں الف سے لکھے گئے ہیں کہیں ہ سے مثلاً: بھروسہ، بھروسا۔ ہم نے ایسے الفاظ میں دوسری شکل کو ترجیح دی ہے، مثلاً: بھروسا، پتا، پتّا، ڈبّا۔

(۸) جن مصادر میں دو ن ایک ساتھ آئے ہیں، وہ مخطوطے میں بالعموم بہ نونِ مشدّد لکھے گئے ہیں، جیسے: بنّا، سنّا۔ اسی طرح بعض اور لفظوں میں بھی یہی صورت نظر آتی ہے، مثلاً: کن نے کو کنّے لکھا گیا ہے۔ ہم نے ان الفاظ کا یہی املا بر قرار رکھا ہے۔

(۹) مخطوطے میں ڈ ، ٹ ، ڑ ، کے لیے طؔ کے بجاے تؔ ، دؔ ، رؔ ، پر ایک چھوٹی سی لکیر کھینچ دی گئی ہے : بگرؔ (بگڑ) دَر (ڈر) اَر (اڑ) مرہٹؔے (مرہٹے) ہم نے مروجہ صورت کو اختیار کیا ہے۔

(۱۰) ذیل میں مخطوطے کے وہ الفاظ درج کیے جاتے ہیں جو بہ لحاظِ املا قابل ذکر ہیں۔ ہم نے ان الفاظ کو متن میں اسی طرح برقرار رکھا ہے جس طرح وہ مخطوطے میں ہیں :

علاحدہ ، اندیشمند ، سامھنے ، (سامنے)، کیدھر ، سنّا ، (سننا) ، بنّا ، (بننا) ، شبہ ، تھانبنا ، (تھامنا) ، لنبا ، (لمبا) ، گِھوں ، چینوٹا ، لوں ، (لو) ، ما ، (ماں) ، دونو ، (دونوں) ، پرواہ ، بے پرواہی ، ڈھہنا ، اٹھارھواں ، اٹھتیسواں ، مجہر ، مجکو ، مجمیں ، مجسے ، کونواں ، کوئیں ، کہاں ، پودھا ، کانسہ ، جست جو ، مصالح ، ہتکڑی ، پایمال ، لایق ، مضایقہ ، روپے ، پچتاوا ، تیش (طیش) ، سیکڑوں ، کیونکے ، اچنبھا ، پایداری ، دھوکھا ، اسماعیل ، بیٹھے بیٹھائے ، زرہ بکتر ، بانسلی (بانسری) ، ذرا ، بونٹا (بوٹا) ، شمیانہ (شامیانہ) ، وحدانیّت ، انسانیّت ، خاصیّت ، دلّی ، گلکرسٹ ، جھنجلایا ، رہڑو ، بیپاری ، آدھوں آدھ ، ہٹھیلا ، اژدہام۔

(۱۱) کچھ الفاظ میں اختلاف املا سہو قلم کی وجہ سے معلوم ہوتا ہے مثلاً اللہ و اکبر ، ایزا ، پرشش ، کیونکہ دوسرے مقامات پر ایذا اور پرسش موجود ہے۔ ہم نے ان لفظوں کو صحّت کے ساتھ لکھا ہے۔

گنج خوبی کی تیاری اور طباعت میں جناب رشید حسن خاں مددگار شعبۂ اُردو ، مسز ڈیوس لائبریرین رائل ایشیاٹک سوسائٹی لندن ، اور جناب سید شہاب‌الدین دسنوی مہتمم ادبی پبلشرس بمبئی نے بڑی مدد کی ہے اور میں ان حضرات کا تہ دل سے ممنون ہوں۔

Mornington



بسم اللہ الرحمن الرحیم



مخلوق کی کیا مجال جو خالق کے اخلاق اور اوصاف بیان میں لاوے ایک سر مو شکر اسکے
اگر تمام عالم کے ہونٹوں کو زبان بناوے انسان کو واجب ہے کہ اپنی خلقت کو نظر تامل سے دیکھے
اور سجدے شکر کے بجا لاوے کہ خلاق دو عالم نے اسے اشرف المخلوقات خلق کیا اور
انبیا خلیق پیغمبر ہدایت کے لیے بھیجا کہ حسن خلق میں بے بدل ہے چنانچہ خلق محمدی ضرب المثل
ہے اور درود بر رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اور انکی آل خاص اور اصحاب با اخلاص
پر بعد حمد و نعت کے بعد لازم ہے کہ صاحب ملک اور حاکم وقت یعنی اشرف الامرا
ولزلی مارکوئیس گورنر جنرل لارڈ مارننگٹن بہادر کا وصف جو کچھ زبان یاری کرسکے کہوں جنکے عمل
میں آرام اور چین سے زندگی بسر ہوتی ہے اور انکے دامن دولت کے سایہ میں کسو
کو گرم ہوا نہیں لگتی جب خدا نے اپنے بندوں کو نہایت حیران و پریشان دیکھا رحم کھا کر کسو
کو وا

بسمِ اللهِ الرّحمٰنِ الرّحیم

مخلوق کی کیا مجال[1]، جو خالق کے اَخلاق اور اَوصاف بیان میں لاوے۔ ایک سَرِ مُو نہ کہہ سکے، اگر بدن کے رونیں رونیں کو زُبان بناوے۔ انسان کو واجب ہے کہ اپنی خِلقت کو نظرِ تاَمّل سے دیکھے اور سجدے شُکر کے بجالاوے کہ خَلّاقِ دو عالم نے اُسے اَشرَفُ المَخلُوقات خلق کیا اور ایسا خلیق پیغمبر ہدایت کے لیے بھیجا کہ حُسنِ خُلق[2] میں بے بَدَل ہے، چنانچہ خُلق مُحمّدی ضربُ المَثَل ہے۔ اور درود، رسولِ مقبول صلی اللہ عَلَیہِ وآلہ وسلّم پر اور اُن کی آلِ خاص اور اَصحابِ با اِخلاص پر بھیج کر، حمد و نعت کے بعد لازم ہے کہ صاحبِ مُلک اور حاکمِ وقت یعنی اَشرفُ الاشراف ولزلی مارکویس گورنر جنرل[3] لارڈ مارنگٹن بہادُر کا وصف، جو کچھ زُبان یاری کر سکے، کہوں۔ جن کے عمل میں آرام اور چَین سے زندگی بسر ہوتی ہے، اور اُن کے دامنِ دولت کے سایے میں، کسوکو گرم ہوا نہیں لگتی۔

جب خدا نے اپنے بندوں کو نہایت حیران و پریشاں دیکھا، رحم کھاکر، کسو سردارِ عمدہ، صاحبِ تدبیر، عالی دماغ، دِلچَل کے سپرد کرنے کو چاہا، تب حِکمتِ الٰہی نے بادشاہ انگلستان کے دل میں یہ بات ڈالی کہ اپنے مُعتَمَد اور مُقرّب اور صلاح کار، صاحبِ شمشیر و قلم کو، قائم مَقام حکمِ سلطنت کے سمجھ کر، واسطے آبادی اور خبر گیری ملک کے اور قدر دانی اور فیض رسانی ہندوستان کے رئیسوں کے (جن کی حالت بادشاہت کے بگڑنے سے بگڑ گئی ہے) مُتَعَیّن فرمایا۔ چنانچہ جس روز سے اِس مُملکت میں تشریف لائے، بڑے بڑے کام سر انجام پائے۔ رات دن جاہ و جلال جِلَو میں حاضر ہے، اور مُلک گیری کا عزم تمام مُلکِ میں ظاہر ہے۔ بیت:

---

۱ مط: بساط۔ ۲ مط: کہ وہ حسن خلق میں۔ ۳ مخ: لاڈ

جو دُھن ملک گیری کی ٹک دل میں آئی ٭ جدھر فوج بھیجی، اُدھر فتح پائی

مرہٹے، جو عالمگیر پادشاہ کے بعد، عالمگیر ہوکر، ہندوستان میں چھا گئے تھے، سو[1] حضور کی فوجِ دریا موج کے سامھنے مرہٹے اور کائی سے پھٹ گئے[2]۔ قطعہ:

وہ اقبال ہیں تیرے جن کے حضور ٭ جو رستم بھی آوے تو ڈر کر ہٹے

پھر اوروں کا مذکور کیا[3] اے امیر ٭ اگر مرہٹے مرہٹے مرہٹے

اور عین مقابلے کے وقت کا یہ قطعہ لطف کا ہے، قطعہ:

پلٹنیں اور توپیں جب سنمکھ ہوئیں ٭ مرہٹے، ہیبت کے مارے مُڑ گئے

فیر سُنتے ہی فِرَر[4] ہو چلے ٭ چھوٹی جب بندوق، کوّے اُڑ گئے

اور صاحبانِ عالی شان جو ارکان سلطنت کے ہیں، اُن کے حق میں مُعاملاتِ ملکی کے سمجھنے بوجھنے کے لیے یہ غور فرمائی کہ جلد خبردار اور واقف کار ہوکر، کارروائی عدالت اور تحصیل کی کریں۔ لہذا بِنا مدرسے کی ڈالی اور مُدرّس صاحبِ فہم و فراست چُن چُن کر، ایسے تجویز فرمائے کہ قانون اور ترکیب سمیت، جس تربیت اور تعلیم کو بارہ برس چاہییے، سو[4] تین برس کے عرصے میں بخوبی ہوجاتی ہے۔ بلکہ ہر ایک ملک کی زُبان سیکھنے میں آتی ہے۔ اور اَشْرَفُ البِلاد کلکتّے میں حاکم نشیں محل، سرِ شہر، مُقابِل قلعے کے ایسا تعمیر فرمایا کہ آج تک ہندوستان میں اِس نقشے کا مکان کسونے نہ آنکھوں سے دیکھا اور نہ کانوں سے سنا تھا۔ اگر قلعے کی طرف سے کھڑے ہوکر دیکھیے[5] تو گویا شہر کی ناک ہے کہ اُس کے سبب سے شہر کی صورت اَور سے اَور ہوگئی، یا یہ بات دھیان میں ٹھہرتی ہے کہ قلعہ بجائے سر کے ہے اور شہر جیسے دھڑ، اِس عمارت کے بننے سے اُس[6] میں جان پڑگئی۔ اور جو حویلی کی سَمت سے نظر دوڑائیے تو جہاں تک نگاہ کام کرے، ایک طرف سبزہ لہلہاتا ہے اور دوسرے کنارے دریا لہریں کھاتا ہے، بلکہ دریا و اِس تعمیر کو دیکھ کر جو جاتا ہے

---

۱ مط: میں "سو" نہیں ہے۔ ۲ مط: اور کائی سے پھٹ کر تری بری ہوگئے۔ ۳ مط: ہے۔ ۴ مط: سو وہ۔ ۵ مط: دیکھے ۶ مط: ان میں جان پڑی۔

اور اِس کی خوبیاں سمندر کو سُناتا ہے تو اُس کا بھی دل لہراتا ہے اور دریا کا بھیس بناکر ، ہر روز دیکھنے کو آتا ہے اور مُجرا کرکے چلا جاتا ہے ، اُس کو لوگ سمجھتے ہیں کہ جوار بھاٹا ہے ۔ اور چاروں طرف ِ گرد و پیش دور دور تک رستوں میں ِچھڑکاو جو ہوتا ہے تو اصل یہ ہے کہ اُس کی تعمیر کے فیض سے وہ سارا مُحلّہ آبرو پاتا ہے اور اُتنی زمین کا کلیجا ٹھنڈا ہوجاتا ہے ۔ اور جلو خانے کی شان تعلّق دیکھنے سے رکھتی ہے ، کلام میں اِتنی گنجا یِش کہاں جو اُس کی وُسعت کو بیان کرسکے ۔ غرض مُرقِع کا عالم آنکھوں کے تلے پھرتا ہے ۔ تاریخ ِبنا کی دل میں یہ آئی ۔ تاریخ :

جب بنا یہ مکانِ عالی شاں ✿ وصف کر سکتی نہیں ہے جس کا زباں
پوچھی دل سے ِبنا کی مَیں تاریخ ✿ بولا ہے «جُفتِ طاقِ نَوشیرواں»

جب دل نے یہ تاریخ برجستہ کہی ، میں نے اپنے دل سے خوش ہوکر بہت سی[1] شاباشی دی اور سراہا کہ یہ تو تونے بے بناوٹ جتنی بات ٹھیک ہے سو بیان کی ، ہرگز اِس میں دھوکا نہیں ، کیونکہ، بیت :

اِس عمارت کا جو کہ بانی ہے ✿ خود بھی نَوشیروانِ ثانی ہے

آگے ارادہ زیادہ تعریف کرنے کا جی میں لاؤں تو علاحدہ ایک کتاب بناؤں ، اِس سے یہ بہتر ہے کہ اب فقط دعا پر تمام کروں اور آگے اپنا کام کروں ، قطعہ :

سلامت رہیں وازلی[2] لاڈ صاحب ✿ رہے قائم اُن کی یہ فرماں روائی
کوئی ایسا عادل قَدر دان عمدہ ✿ ہوا[3] ہے نہ ہوگا خدا کی دُہائی

پس اب اِس کتاب کے ترجمہ کرنے کی حقیقت لکھتا ہوں کہ خداوندِ نعمت ، صاحبِ خُلق و مُروّت ، جان ِگلکرسٹ[4] صاِحب نے ، کہ زبانِ اُردو کے قدر دان اور فلک زدوں کے فیض رساں ہیں، اِس بعیدُالوَطن میراَمّن دلّی والے کو لطف و عنایت سے فرمایا کہ اَخلاقِ مُحسنی (جو فارسی کتاب ہے ) ، اُس کو اپنی زبان میں ترجمہ کرو ،

---

۱ مط : بہت سی اسے ۔ ۲ مخ : لاڈ ۔ ۳ مخ : نہ ہوا نہ ہوگا ۔ ۴ مخ اور مط : دونوں میں ٹ کے بجاے ت ہے ۔

تو صاحبانِ عالی شان کے درس کی خاطر مدرسے میں کام آوے۔ بموجب[1] حکم کے سِر آنکھوں سے قبول کیا، اِس لیے کہ مرہون اُن کے احسان کا ہوں۔ آدمی سِر پر سے تنکا[2] اُتارنے کا احسان یاد رکھتا ہے، اُنھوں نے تو روزی میں لگا دیا اور میں نے بھی اُنھیں کے سبب سے یہ پیشہ قبول کیا۔ قطعہ:

رہیں شاد و آباد گِلکرِسٹ صاحب
رہیں اُن کے خوش آشنا، یار، بھائی
دلی مہ-ربانی جو تھی روزِ اوّل
اُسی لطف سے تابہ آخر نبھائی

اور بہ اُمید صلے کے، حکمِ عام حضور کا ہوا ہے، واسطے پرورشِ اَطفال کے اِس کثیرُ العیال نے سنہ ایک ہزار دو سو سترہ ہجری میں، مطابق اٹھارہ سے دو عیسوی کے، باغ و بہار کو تمام کرکے، اِس کو لکھنا شروع کیا از بس کہ جتنی خوبیاں انسان کو چاہئیں، اور دنیا کی نیک نامی اور خوش معاشی کے لیے درکار ہیں، سو سب اِس میں بیان ہوئیں، اِس واسطے اِس کا نام بھی گنجِ خوبی رکھا۔

اب پڑھنے والے صاحبانِ والا شان کی خدمتِ شریف میں عرض کرتا ہوں کہ یہ کتاب عمل داری اور حکم رانی کے حق میں ایسی خوب ہے کہ اگر سیرْ میں رکھیں اور اِس پر عمل کریں، تو بہت سے فائدے حاصل ہوں اور اپنے اپنے وقت پر کام آویں۔ بیت:

لازم ہے اُس کو جو پڑھے اَخلاقِ مُحسِنی
مطلب کو سمجھے اور کرے اَخلاق مُحسِنی

لیکن فقط فارسی کے ہو بہو معنی کہنے میں کچھ لطف اور مزہ نہ دیکھا اِس لیے اَصْل کا مطلب لے کر، اپنے محاورے میں سارا اَحوال بیان کیا اور جس طرح شیخ سعدیِ شیرازی کی گلستاں، بہ سبب ُلچ فارسی کے

---

1 مط: بموجب حکم ان کے۔ 2 مط: ایک تنکا۔

مکتب میں پڑھے کام آتی ہے ؛ ویسے ہی میں نے بھی اردوے مُعلّا کی زبان
کو بے پیچ و رُکاو، جیسے بادشاہ سے لے کر امراء[1] اور اُن کے مِلازم بولتے
ہیں، بولا ـ والّا نہ عربی[2] اور فارسی کی لُغتیں اور[3] اصطلاحیں چاہتا تو بہت
سی بھر دیتا، لیکن یہ زبان کچھ کیفیّت نہ پاتی، بلکہ آمیزش پاکر، کچھ[4]
اور کی اور ہوجاتی ـ اب یہ مُبتدی کے واسطے فائدے مند اور مُنتہی صاحبِ
دریافت کو پسند آوے گی ـ کہ کیا بے لگاو دریاو کی مانند اِس کی عبارت
رواں، اور مثال گھوڑے بادپا کے، کہ میدان ہموار اور صاف پاتا ہے،
دواں ہے ـ اور قریب ہزار بیت استادوں کی، جو مُصنّف نے تمام کتابوں
سے چن کر، ہر ایک مضمون کی ہر موقع پر تشنہ ڈالیں ہیں،
اُن کو بھی اپنی سمجھ کے موافق جوں کا توں ہندی میں نظم کیا ـ اگرچہ
فکر سخن کہنے کی ساری عمر نہیں کی، ہاں مگر خود بخود جو کوئی
مضمون دل میں آیا تو اُسے باندھ ڈالا ـ نہ کسو کا اُستاد، نہ کسو[5] کا
شاگرد ـ بیت:

نہ شاعر ہوں میں اور نہ شاعر کا بھائی
فقط میں نے کی اپنی طبع آزمائی

یہ واجبی اِس لیے کہتا ہوں کہ جو کوئی اِس کو دیکھے یا پڑھے، زبان
طعنے کی نہ کھولے اور اپنے بھی گریبان میں منھ ڈالے کہ سَہوْ و خطا
سے کوئی بشر خالی نہیں اور ناحق کی عیب جوئی خُلقِ انسانیّت سے بعید
ہے اور کہنے اور کرنے میں بڑا تفاوُت ہوتا ہے، کیوں کہ ایک شخص
خونِ جگر کھاتا ہے اور دوسرا نری باتیں[6] بناتا ہے ـ اِس بات کو جو جانے
گا، سو مانے گا اور جو نہ جانے گا، سو کیا مانے گا ـ ابیات:

یوں تو دانا ہیں بہت کچھ کہہ گئے
پر مجھے دو یاد نُکتے رہ گئے

---

۱ مط: میں ،، امراو،، ہے مخ میں ،، امراؤ،، ـ ۲ مط: عربی و فارسی ـ ۳ مط: لغتیں اصطلاحیں ـ ۴ مط: کچھ زبان اور کی اور ہوجاتی ـ ۵ مط: کسی ـ ۶ مط: نری باتیں ہی ـ

آدمی کو چاہیے خود بیں نہ ہو
دوسرے کے واسطے بد بیں نہ ہو

اب اِس جگہ سے اصل کی نقل شروع ہوئی :

حضرت پادشاہِ مختار نے کہ جس کا فیض عام ہے اور بزرگ اُس کا کلام اور برتر اُس کا مقام ہے ، فرمانِ رسالت سیّدُ المُرسلین محمّد[1] کا ، کہ اُمّی ، مکّی اور امین اُن کا نام اور خوش خُلقی اُن پر تمام ہے ، مُہرِ نبُوّت سے سنوارا اور آراستہ کیا اور فرمایا کہ اے محمّد ! تیرا خُلق سب سے زیادہ ہے ۔ پس اپنے دوست کو اِس لیے نیک خوئی کی صفت سے یاد کیا ، تو خلقُ اللہ سمجھے اور دریافت کرے کہ خُلق ، نورِ الٰہی اور زیورِ پادشاہی ہے کہ اُس نورِ بزرگ سے چشمِ حق بیں روشن ہوتی ہے اور اُس زیورِ خوب سے انسان آراستگی اور زیبایش پاتا ہے ۔ اور حدیث شریف سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ « میں پیغمبر ہوا واسطے تمام کرنے بزرگیِ اَخلاق کے » پس اِس فرمانے سے یہ سمجھا جاتا ہے کہ رسول ہونا حضرت کا ، سارے اَخلاق اور نیکیوں کی تعلیم کرنے کی خاطر ہوا ، اِس لیے زبانِ مبارک سے سب کو حکم کیا کہ تم بھی خُلق کرو موافق اَخلاق اللہ کے ۔

پس چاہیے کہ اُمّت کے جو عالی ہمّت ہیں ، یقین سمجھیں کہ خُلق کے برابر کوئی وصف انسان میں نہیں ، مُقرّر اِس پر عمل کیا چاہیے کہ روزِ قیامت کو میزانِ اَعمال میں سب سے پہلے خلقِ نیک تولا جائے گا ، اُس کے بعد عملِ خوب ۔ اور دوسری حدیث میں آیا ہے کہ مومن کو خوش خُلقی کے سبب وہ درجہ ملے گا جو مرتبہ روزہ داروں اور شب بیداروں کا ہے ۔ اور حکیموں کا بھی قول ہے کہ نیک خوئی ایسی سیدھی راہ ہے کہ سوائے اِس رستے کے ، کوئی شخص بزرگی اور سرداری کے ٹھکانے پر پہنچ نہیں سکتا اور بغیر نیک چلن کے ، حیوانِ ناطق سے ، انسانِ کامل بن نہیں سکتا ۔ ابیات :

---

۱ ۔ مط : محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا ۔

جس کی خُو ہے نیک اور خصلت بھلی
سارے انسانوں میں وہ ہے آدمی
خوبی اِس میں نہیں جو ہووے خوب رو
نیک ہے وہ مرد جو ہے نیک خو

خوش خوئی اور نیک خصلتی عَوامُ النّاس کو زیب و زینت بخشے ہے، خصوصاً جن کو حق تعالیٰ نے اپنے کرم و فضل سے مختار بناکر، سب طرح[1] کا اِختیار اُن کے ہاتھ میں دیا اور صاحبِ قُوّت اور قُدرت کیا[2] اور سلطنت روے زمین کی عنایت فرمائی ہے بیت:

خُلقِ خوش، جو دین[3] و دنیا کے لیے زیور بنا
سب کو دے ہے زیب، پر، شاہوں کو زیادہ خوش نُما

شکر خدا کا، کہ شہنشاہِ دیں پناہ، جن کی ذات میں نورِ الٰہی چمکتا ہے، پادشاہِ عادل، خدا کا سایہ، جمشید کا سا پایہ، فریدوں سا دبدبہ، نقطہ آرام اور چَین کے دائرے کا، سکندرِ ثانی، سلطنت کے قاعدوں کا بانی۔ ابیات:

ابو الغازی وہ شاہ عالی مقام
زمانے نے دی جس کو اپنی لگام
ہے جمشید سا مرتبے میں وہ شاہ
خدا کا ہے سایہ، جہاں کی پناہ
قدَر دانی سے اُس کی، سب کو ہے چَین
شہنشاہ عالم کا، سلطانِ حُسَین

اللہ اُس کی سلطنت کا سایہ روزِ قیامت تک خلقُ اللہ پر قائم و دائم رکھے۔ اور اولادِ نیک بخت اوز نام آور اُس پادشاہ کی کہ ہر ایک آسمانِ دولت اور جہاں داری کا ستارہ ہے، اور اَخلاقِ نیک اور اَوصافِ پسندیدہ

---

[1] مط. سب طرح اختیار۔ [2] مط: میں اس جملے کے بعد، یہ جملہ بھی ہے " اور مالک دولت اور حشمت کا بنایا "۔ [3] مط: دین دنیا۔

سے آراستہ اور خدا کا سنوارا ہے اور ہمّتِ عالی سب کی، طرف خوبی اور بزرگی کے مائل اور متوجہ رہتی ہے۔ بیت:

نیک خُلقی سے اپنی ہر اک نے ٭ گھیرا عالم کو آفتاب کی طرح

خصوصاً شہزادۂ عالمیاں، موتی انمول شہر یاری اور بختیاری کے دُرج کے، روشن ستارے بزرگی اور سرداری کے بُرج کے، بلند کرنے والے نشانِ دین و دولت کے، روشن کرنے والے شمعِ ملک و مِلت کے۔ ابیات:

ہے قوی طالع[1] اور غالب، بادشاہِ تاج و تخت
باغِ دنیا میں وہ ہے گا پھول کا جیسے درخت
سرکشوں کے ماتھے پر داغِ غلامی دے دیا
صاحبِ لشکر جو آیا سامھنے[2]، لے ہی لیا

خلاصہ سلاطینِ عظیم الشّان کے اور یادگار پادشاہان عالی مقدار کے۔ قطعہ:

شاہ ابو المحسن، مدد دی جس نے ملک اور مال کو
سورج اُس کا مرتبہ یہ دیکھ کر خادم ہوا
شہسوار ایسا، چڑھا دشمن[3] پہ جب لڑنے کو وہ
اَبلقِ ایّام اُس کے واسطے گھوڑا بنا
بس کہ تھا فرمانِ دل پر سب نشانِ مُنصِفی
آج اُس کے نام کو درجہ بزرگی کا ملا

حق تعالا اُن کی زندگی کی کشتی کو سلطنت کے دریا میں جاری رکھے، شور اُن کے انصاف و عدالت کا ادنا اعلا کے کان میں پہنچا اور شُہرہ اُن کے خُلق اور خوبیوں کا تمام دنیا میں پھیلا۔ مصرع:

جدھر کو کان رکھو، اُس کا وصف ہوتے سنو۔

اِن سب خوبیوں کے وصفوں میں، باعث سرافرازی اور نیک نامیِ دنیا کا اور سبب نیک بختی اور بزرگیِ عُقبا کا یہ ہے کہ شب

---

۱ مط: اور مخ دونوں میں مصرع اسی طرح ہے۔ ۲ مط: سامنے۔ ۳ مخ اور مط: دونوں میں "پر" ہے۔ لیکن اس سے مصرع ساقط الوزن ہوجاتا ہے۔ اس لیے اس کی جگہ پہ لکھا گیا ہے۔

و روز دل و جان سے رضا مندی اور خُشنودی[1] پادشاہِ ظلّ اللہ کی منظور رکھتے ہیں۔ اِتّفاقاً ایک بار یوں اِتّفاق ہوا کہ جہاں پناہ کا مزاج، کسی حرکت کے واقع ہونے سے برہم ہوا۔ لہٰذا شاہزادۂ عالی قدر کے دل میں نہایت رعب و وسواس پیدا ہوا۔ اس وارداتِ ناگہانی سے فیما بَین حجاب آگیا۔ ظاہر میں ایسی کدورت کی صفائی نہایت بعید معلوم ہوتی تھی، کہ اِس عرصے میں فرمان طلب کا حُضورِ پُرنور سے صادر ہوا۔ باوجودیکہ اکثر ملازم اور مُشیر مانِع ہوتے، بلکہ خوف اور ہراس دلواتے[2] تھے، لیکن شاہزادۂ عالمیاں نے کسو کی صلاح نہ مانی، اُن کے کہنے کو پوچ پادر ہوا جان کر، بےخطرۂ و بیم، دارُالملکِ مَرْو سے، کہ ہمیشہ وہاں مقام رکھتے تھے، کوچ فرمایا۔ اور منزل بہ منزل جاتے جاتے، تھوڑے دنوں میں پہنچ کر، ملازمت کی اور بادشاہ کے تخت کے پایے کو بوسہ دیا اور سعادت[3] دونو جہان کی حاصل کی۔ رضا مندی پر والدِ بزرگوار کی (کہ موافق فرماں برداریِ خدا کے ہے) عمل کیا۔ از بس کہ بہت مُدّت تلک جُدا رہنا ہوا تھا، اِس یوسفِ ثانی کے دیکھنے سے، چشم اُس یعقوبِ کنعانی کی روشن ہوئی. اور پادشاہ کی قدم بوسی سے شاہزادے کو موجب سر بلندی کا ہوا، سب کے دلوں کو خوشی اور چین ہوگیا۔ ہر ایک[4] نے مبارکباد کی نذریں گُزرانیں[5]۔

قطعہ:

اللہ کے فضل سے جو شہزادے کے
آنے[6] سے پڑا شہر میں شادی کا غُل
تب باغِ مراد سب کے سر سبز ہوئے
غنچے بھی دلوں کے ہوگئے پھول کے گُل

جب شہزادے[7] نے اِس صورت سے اپنے ہم چشموں اور اقرباؤں سے امتیاز پایا

---

۱ مط: خوشنودی۔ ۲ مط: دلواتے۔ ۳ مط: دونوں۔ ۴ مط: اور ہر ایک نے۔
۵ مط اور مخ دونوں میں ”گذرانیں“ ہیں۔ ۶ مط: آنے سے بڑی شہر میں شادی کی غل — مخ میں بڑا اور کا، واضح نہیں ہیں۔ غالباً پہلے بڑی اور کی لکھا گیا تھا، پھر انھیں کو بڑا اور کا بنایا ہے، لیکن یقین کے ساتھ نہیں کہا جاسکتا کہ اول الذکر صورت کو قلمزد کیا گیا ہے یا آخر الذکر کو۔ یہاں بڑا اور کا کو محض قیاساً ترجیح دی گئی ہے۔ ۷ مط: شاہزادے۔

اور جہاں پناہ نے نہایت توجّہ و لطف فرمایا، دوست شاد، دشمن پامال ہوے۔ شاہزادے کا بول بالا اور بدخواہوں کا مُنھ کالا ہوا۔ اہلِ دربار، شفقت و عنایت قبلۂ عالم کی اور فرماں برداری شہزادے کی دیکھ کر، اور رعایا برایا سُن کر، خوش و خرم ہوئے، اور اِس شعور و لیاقت پر تحسین و آفریں کرنے لگے۔ قطعہ:

دعا کا تیر، جو صاحب دلوں کے دل سے چلا
ہزار شکر، اِجابت کے تودے میں وہ لگا
سبھوں کے دل پہ[1] تو چھاگئی تھی شامِ مایوسی
پر اُن کے دولت و اقبال سے یہ دن دیکھا

ادنا اعلا شاد ہوکر، دعائیں دینے لگے۔ عجب طرح کا سُکھ سب کے دلوں کو ہوگیا اور اِس خوشی کی خبریں چاروں طرف دوڑ گئیں۔ اکثر بزرگوں نے واسطے ادا کرنے شکر و ثنا کے پادشاہزادے کے پاس جانے کا ارادہ کیا۔ یہ فقیرِ حقیر حُسین واعظ کاشفی، بھی قصد حضورِ پرنور کا کرکے، جا پہنچا اور سعادت دست بوسی کی حاصل کی اور بعد عرض کرنے دُعا کے، دیکھا کہ فضلِ الٰہی سے خُرّمی اور بشاشت شاہزادے کے چہرۂ مبارک سے ظاہر اور ہُویدا ہے۔ یہ ارادہ کیا کہ دعا گویوں اور دولت خواہوں کی طرح، تھوڑا سا اَحوال خوش خُلقی اور نیک خصلتی اُس ذاتِ بابرکات کا لکھیے تو ورقِ روزگار پر یادگار رہے اور دستورُ العمل پادشاہوں کی اولاد اور وارثانِ تخت و تاج کا ہو۔ اِس واسطے اِس رسالے کو، کہ اخلاقِ محسنی نام رکھّا، لکھنا شروع کیا۔ خُدا توفیق دے کہ بہ خوبی تمام ہو۔

پہلے بہ طور تمہید کے عرض کرتا ہوں کہ خِلقت انسان کی، فی الحقیقت طبیعتِ حیوانی رکھتی ہے، یعنی اِن کو باہم الفت اور مُوافقت ضرور ہے۔ لیکن خُو اور خصلت ہر ایک کی مختلف پیدا ہوی ہے۔ کسو کی طبیعت کچھ چاہتی ہے اور کسو کا دل کچھ مانگتا ہے۔ پس اِن کے درمیان کچھ قاعدہ چاہیے کہ اُس دستور پر آپس میں زندگی بسر کریں اور کسو پر ظلم

---

[1] مخ میں پر ہے، لیکن اس سے مصرع ساقط الوزن ہوجاتا ہے۔ مط، میں پہ ہے۔

نہ ہو۔ سب باہم خوش رہیں۔ سو اِس قانون کا نام شریعت ہے کہ اُس کا حکم مُوافق وَحیِ الٰہی کے ہے، اور اس کے رَواج دینے والے کا نام پیغمبر ہے۔

پس جب رسول کوئی قاعدہ مُقرّر کرے، تو اُس کی حِمایت اور حفاظت کے لیے ایک شخص ایسا چاہیے کہ اپنے[1] زور و قُوّت سے، اُسے زور و قُوّت دے، اور کسوکو اُس کی حد سے قدم باہر نہ رکھنے دے، ویسے شخص کو پادشاہ کہتے ہیں۔ پس درجہ پادشاہت کا، حامی و حافِظ اور پیروی کرنے والا نُبُوّت کا ہے۔ کیونکہ نبی، حاکم شریعت کا ہے اور سلطان نگہبان اور رکھوالا۔ چُنانچہ دانا کہہ گئے ہیں کہ مُلک اور دین تَوامْ ہیں۔ ابیات:

شاہی و پیغمبری کو جان یوں ٭ ایک انگوٹھی کے دو تھیوے ہوں جوں
قول یہ اُن کا ہے جو آزاد ہیں ٭ شاہی و پیغمبری ہمزاد ہیں

اِسی خاطر، حق سُبحانہ تعالیٰ نے، اپنی طاعت کے بعد، پیغمبر کی اِطاعت کو حکم کیا، اور اِن دونو کے پیچھے، فرماں برداری سَلاطین اور مُلوکِ اُولُوالاَمر کی فرمائی۔ پس پادشاہ کو واجِب ہے کہ قَول و فِعل میں صاحبِ شریعت ہو، تو شَرعِ مُحمّدی کے حدود کو بموجب شرائط کے بجا لاوے اور جاری کرے۔ اور یہ بھی لازم ہے کہ اپنے[2] دل میں تامّل و غَور کرے، کہ خداے کریم نے اِس کے حق میں کیسا احسان کیا ہے کہ اپنے بندوں پر حاکم اور فرماں رَوا بناکر، سب سے زیادہ عِزّت و حُرمت بخشی اور سلطنت کا تخت عنایت کرکے، چھتر مُختاری کا اِس کے سر پر پھیرا ہے اور مالک اَمْر و نَہیْ کا بنایا۔ جو چاہے سو کرسکتا ہے۔ کوئی اِس کا ہاتھ پکڑنے والا نہیں۔ پس اِس نعمتِ بے حد کے شُکرانے میں، لائق ہے کہ اپنی ذات کو صِفاتِ پسندیدہ سے آراستہ اور مُزیّب کرے۔ اور وے چالیس صفتیں ہیں کہ پادشاہوں کو درکار اور ضرور ہیں، اور اُن کی رِعایت واجب اور لازِم۔

---

۱ مط: کہ اسے زور و قوت دے۔ ۲ مط: کہ اپنے دل میں خوب تامل اور غور کرے۔

اُن چالیسوں میں، بعضی صفتیں ایسی ہیں کہ خُدا اور بادشاہ کے درمیان کام آتی ہیں، اور بعضی بادشاہ میں اور خَلقُ اللہ میں جاری ہیں۔ اب یہ چالیس صفتیں، چالیس باب میں لاتا ہوں اور حکایتیں اور روایتیں ہر باب میں، مُوافِق مضمون و مُدّعا کے، جو اِس وقت زُبان یاری دیتی ہے، لکھتا ہوں۔ لیکن، خُدا کے فَضل کی مدد اور اعانت چاہیے۔

پہلا باب، عبادت میں
دوسرا باب، اِخلاص میں
تیسرا باب، دعا میں
چوتھا باب، شکر میں
پانچواں باب. صبر میں
چھٹا باب، رضا میں
ساتواں باب، توکّل میں
آٹھواں باب، حیا میں
نواں باب، غَضَب میں
دسواں باب، ادب میں
گیارہواں باب، عُلوِ ہِمّت میں
بارہواں باب، عَزم میں
تیرہواں باب، جدّ و جہد
چودہواں باب، ثَبات و اِستِقامت میں
پندرہواں باب، عدالت میں
سولہواں باب، عَفو میں
سترہواں باب، حِلم میں
اٹھارہواں باب، خُلق و رِفق میں
اُنیسواں باب، شفقت و مرحمت میں
بیسواں باب، خیرات و مَبرّات میں
اکیسواں باب، سخا و احسان میں
بائیسواں باب، تواضع و احترام میں
تیئیسواں باب، امانت و دیانت میں
چوبیسواں باب، وفاے عہد میں
پچّیسواں باب، صِدق و راستی میں
چھبّیسواں باب، اِنجاحِ حاجات میں
ستّائیسواں باب، تَاَنّی و تامّل میں
اَٹھائیسواں باب، مشورت و تدبیر میں
اُنتیسواں باب، حَزم و دور اندیشی میں
تیسواں باب، شجاعت میں
اکتیسواں باب، غیرت میں
بتّیسواں باب، سیاست میں
تینتیسواں باب، تَیَقُّظ و آگاہی میں
چونتیسواں باب، فِراست میں
پینتیسواں باب، کِتمانِ اَسرار میں
چھتّیسواں باب، اِغتِنام فرصت میں
سینتیسواں باب، رعایتِ حُقوق میں
اڑتیسواں باب، صُحبتِ اَخیار میں
اُنتالیسواں باب، دفعِ اَشرار میں
چالیسواں باب، تربیتِ خدَم و حشَم میں

## پہلا باب - عبادت میں:

یعنی خدا کی بندگی کرنے میں: ایسا خدا کہ پاک اور برتر ہے، لیکن ساتھ ادا کرنے فرض اور واجب کے، اور ترک کرنا بدی اور حرام کا، اور محکوم ہونا اُس کے حکم کا، اور نہ کرنا اُس کو جو اُس نے منع کیا ہے، اور تابع ہونا اور پیروی کرنی سُنّتِ حضرتِ رسالت پناہ کی۔ اور یہ یقین جانا چاہیے کہ بندگی حق سبحانہ تعالیٰ کی کہ دنیا میں سبب سلامتی اور رہ نمائی کا ہے اور عاقبت میں وسیلہ خلاصی اور رہائی کا۔ بیت:

دنیا میں نیک بختی کی پونجی ہے بندگی ☆ اور عاقبت میں زیبِ بزرگی ہے بندگی

پس، بادشاہ کو چاہیے کہ اپنی زندگانی کے صفحے کو نقشِ عبادت سے آراستہ کرے تو خداوند تعالیٰ اپنی توجّہ سے دونو جہان میں جو اس کو چاہیے اور اُس کے لائق ہو، عنایت کرے۔ اور فرماں برداری خدا کی موافق اپنی حکم رانی کے لازم پہچانے۔ دن کو انصاف و عدل اور سلطنت کا کام کرے، اور رات کو بندگی اور عبادت میں تمام کرے۔

**روایت:** کہتے ہیں کہ حضرت امیرالمومنین مرتضیٰ علی علیہ السّلام کو جب خلافتِ ظاہری ہوی، یعنی، نبی کی مسند پر بیٹھے، ہمیشہ دن کو خلقُ اللہ کے کاروبار میں مشغول رہتے اور رات کو بندگی خالق کی بجا لاتے۔ اصحابوں نے عرض کی کہ اے سردار مومنوں کے! اتنی محنت اپنے اوپر کیوں روا رکھتے ہو کہ نہ دن کو آرام فرماتے ہو اور نہ رات کو ذرا چین سے سو جاتے ہو۔ آپ نے فرمایا کہ اگر روز کو آسایش کروں تو رعیّت خراب و تباہ ہو اور جو شب کو اِستراحت کروں تو کل روزِ حشر میں، میں حیران و پریشان رہوں، اور خدا کو کیا جواب دوں۔ اِس لیے دن کو آدمیوں کا کام کرتا ہوں، اور رات کو خدا کے کام میں مشغول رہتا ہوں۔

**حکایت:** ہرات کے کسو بادشاہ نے شاہ سنجان سے التماس کیا کہ مجکو کچھ نصیحت کرو۔ فرمایا: اگر دُنیا میں رُستگاری اور عُقبا میں مرتبہ اور

مخلصی چاہتا ہے تو رات کو خدا کی درگاہ میں فقیر ہوکر اپنی حاجت مانگ، اور دن کو پادشاہ بن کر دربارِ عام کر بیٹھ اور محتاجوں کی حاجت برلا۔ قطعه :

بندے خدا کے جب ترے محکوم سب ہوے
تو بھی خدا کی بندگی اور حکم اُس کا کر
جو پادشاہ خدمتِ حق میں بہت ہے چُست
خدمت میں اُس کی خلق بھی باندھےگی سب کمر

اور خُو رعیّت کی، پادشاہ کی خُو کے تابع ہے، اور آدمیوں کا دین، پادشاہوں کے دین کے موافق۔ پس جس وقت پادشاہ خواہش طاعت اور بندگی کی رکھے، رعیّت بھی اُسی کام میں رغبت اور دلدہی کریں۔ اور ثواب رعیّت کی عبادت کا بھی پادشاہ کے نام لکھا جائے۔

## دوسرا باب۔ اخلاص میں:

یعنی، اپنے[1] دل کو مکر اور طمع اور ظاہری اسبابوں سے صاف کرے اور اپنی نیّت کو خداے برتر کے ساتھ راست و درست رکھے۔ بیت :

بندگی یہ نہیں جو خاک پہ ماتھے کو گھسے
صدق و اخلاص سے تو چاہیے سجدے کو کرے

اخلاص کا بڑا درجہ ہے اور مخلصوں کا بلند مرتبہ۔ بیت :

جو کوئی اخلاص میں رکھے قدم ☆ وقت کا عیسٰی ہے جو مارے ہے دم

**حکایت:** کہتے ہیں کہ کسو خلیفۂ مصر کے حکم سے، ایک بے ادب کو سیاست گاہ میں کھڑا کرکے، فرّاشی کوڑے مار رہے تھے۔ اُس شخص نے عین مار کھانے کی حالت میں بدزُبانی شروع کی اور خلیفہ کو بے تحاشا[2] گالیاں دینے لگا۔ سلطان نے فرمایا «اِس کی تعذیر سے ہاتھ اُٹھاؤ اور اِس کو آزاد کرو»۔ ایک خواصِ خاص نے التماس کیا «اے جہاں پناہ! جس وقت میں کہ ادب دینا اِس نڈر، بے حیا کو زیادہ لازم تھا، سبب بخشش اور رہائی کا کیا ہوا؟» — خلیفہ نے کہا «میں اِس کو موافق حکمِ خدا کے

---

۱ مط: یعنی اپنے دل کو خداے برتر کے ساتھ راست و درست رکھے۔ ۲ مط اور مخ دونوں میں "بے تحاشہ"۔

تنبیہ کرتا تھا۔ جب اِس نے میرے تئیں نالائق اور بد کہا، میرا دل رنجیدہ اور دِق ہوا، اِس واسطے میں نے نہ چاہا کہ خدا کے کام میں اپنی غرضِ نفسانی کو شامل کروں۔ کیونکہ یہ بات اِخلاص کی راہ سے دور ہے اور جو حاکم صاحبِ غرض ہووے، ثواب کی نعمت سے بے نصیب اور مہجور ہے۔ ابیات:

اُس کی باتوں سے مجھے غصہ چڑھا ٭ کارِ حق میں مطلب اپنا مِل گیا
خواہشِ دل جس کے تئیں منظور ہے ٭ پھر تو کیا اِخلاص کا مذکور ہے
کام جو اِخلاص سے ہووے جُدا ٭ ترک ہے اُس کام کا سب سے بھلا»

## تیسرا باب۔ دعا میں:

یعنی، درگاہِ الٰہی میں عاجزی اور غریبی اپنی عرض کرے اور دل کی مراد اور آرزو کریمِ کار ساز سے کہ اُس کے فضل و کرم کو حدّ و نہایت نہیں، مانگے۔ کہ حق تعالیٰ نے وعدہ کیا ہے کہ اے بندو! تم دعا مانگو، میں قبول کروں۔ پس جس طالع مند اور صاحبِ دولت کو کُنجی دعا کی ہاتھ لگی، اُس کی کوئی مشکل اٹکی نہیں رہتی اور اُس کے سامھنے ہمیشہ دروازہ قبولیت کا کُھلا رہتا ہے۔

پر، دعا کی دو قسم ہیں: ایک تو اپنی مُنفَعَت کی خاطر۔ دوسری رَدِّ بلا کے واسطے۔ خصوص پادشاہوں کو اِن دونوں صورتوں سے مُخلِصی نہیں، بلکہ ضرور ہیں۔

لیکن جو دعا نفع کے لیے ہے، اُس سے آراستگی اور مضبوطی سلطنت کی ہے۔ ہر طرح ایسی دعا کو زاری و نیاز سے درگاہِ غنیِ بے نیاز سے مانگا کرے تو خوشی خاطر سے تختِ سلطنت پر قائم اور برقرار رہے۔ بیت:

مسندِ دولت[1] پہ کب بیٹھے گا وہ، ہوکر خوشی
جس نے اپنی خُو نہ کی ہو بندگی اور عاجزی

---

[1] مخ میں پر ہے۔ مط میں پہ۔ پر سے مصرع ساقط الوزن ہوجاتا ہے۔ اس لیے پہ کو ترجیح دی گئی۔

اور دوسری جو دفعِ ضرر کے لیے ہے، وہ غلبہ دشمن کا یا اور بلائیں جیسے غم و فکر یا دُکھ بیماری ہو، تو یہ بھی سوائے گریۂ و زاری اور دعا کے دفع نہیں ہوتی۔ چنانچہ مولویِ روم مثنوی میں فرماتے ہیں، ابیات:

تو اگر چاہے، بلا سے جاں بچے
جان و دل سے عاجزی کی جنس لے
عاجزی کے مرتبے ہیں حق کے یاں
مول زاری کا جو واں ہے سو کہاں
عاجزی کے ساتھ رہ، تو خوش رہے
رویا کر تو دل سے تو ہنستا رہے
خوب ہے وہ آنکھ جو رویا کرے
ہے بھلا وہ دل جو جلتا ہی رہے
بعد ہر رونے کے، ہم کو ہے خوشی
عاقبت اندیشی ہے سب سے بھلی

روایت ہے کہ دعا پادشاہِ عادل کی قبول ہوتی ہے۔ جو تیر دعا کا کہ پادشاہِ منصف کمانِ اِعتقاد میں رکھ کر نیّتِ درست سے چھوڑے، یقین ہے کہ نشانۂ قبولیّت اور تودۂ اِجابت پر پہنچے۔

**حکایت**: کہتے ہیں کہ مسلمانوں کے کسی شہر میں کئی شبانہ روز یکساں مینہ برسا۔ ایسی جھڑی لگی کہ وہاں کے باشندوں کو کاروبارِ دنیاوی کرنا مشکل پڑا۔ راہ آمد و رُشد کی مسدود ہوی۔ حویلیاں اور مکان ڈھہنے لگے۔ سب کے جی میں خطرہ پیدا ہوا۔ نجومی اور جوتکھی کہتے تھے کہ ستاروں کی گردش سے یوں بِچار میں ٹھہرتا ہے کہ تمام یہ شہر پانی کے طوفان سے غرق ہوجاوے۔ یہ سُن کر اور بھی وہاں کے رئیس اور ساکن، اعلا ادنا، غنی غریب نے حواس کھوئے اور جان و مال سے ہاتھ دھوئے۔ رونے پیٹنے اور توبہ دھاڑ مچانے لگے۔ جب نہایت بے قرار ہوئے، جمع ہو کر، سلطان کے روبہ رو گئے اور احوال اپنی مایوسی کا عرض کیا۔ پادشاہ بڑا عادل اور

نیک خصلت اور خدا ترس تھا۔ شہر والوں کو بہت سی تسلّی دلاسا دے کر کہنے لگا «خدا کے کرم و فضل پر نظر رکھو، وہ کریم ہے، آخر رحم کرے گا»

یہ کہہ کر اُنھیں تو رخصت کیا اور آپ اُسی وقت اُٹھ کر، خلوت میں گئے اور خاک پر پیشانی رکھ کر، نہایت عاجزی سے خدا کی جناب میں دعا مانگنے لگے کہ «بار خُدایا! تمام خلقُ اللہ مُتفق ہوکر کہتی ہے کہ یہ شہر پانی سے ڈوبے گا۔ تو قادر ہے، اِن کے خیال کو باطل کر اور اپنی قدرت سے برخلاف اُس کے جو اِن کے دھیان میں سمایا ہے، ظاہر کرے» ووہیں بادل پھٹ کر، سورج نکل آیا، دھوپ چھٹک گئی، مینہ برسنا موقوف ہوا۔

پس، یہ دلیل روشن ہے کہ جس پادشاہ کا اعتقاد درست ہو، اور رعیّت کے حق میں اُس کی نیّت نیک ہو، وہ جو دعا اپنے واسطے یا خلقُ اللہ کے لیے مانگے، مُقرّر جنابِ الٰہی میں قبول پڑے۔ قطعہ:

جس خدا نے کہ کرم سے تجکو
سلطنت کا ہے دیا تخت و کُلاہ
مانگے جو کچھ، سو اُسی سے تو مانگ
دیوے گا تجکو جو کچھ ہے تری چاہ

## چوتھا باب۔ شُکر میں:

یعنی، سراہنا نعمت دینے والے کو موافق اُس کی بخشش اور اِنعام کے:
پس، نعمت سلطنت کی سب نعمتوں میں بزرگ ہے۔ پادشاہ کو چاہیے کہ ہردم شکر اِس نعمتِ عُظمیٰ کا دل و جان اور دست و زبان بلکہ ہر ایک عُضو سے ادا کیا کرے۔ لیکن، شکر دل کا یہ ہے کہ مُنعِم حقیقی کو پہچانے اور جانے کہ جو نعمت مجھے پہنچی ہے، اُس کے کرمِ بے حد اور فضلِ بے نہایت سے ہے۔ اور شکر زبان کا یہ ہے کہ ہمیشہ خدا کی یاد

میں رہے اور کلمہ اَلحمدُ للہ کا بہت کہے، کہ اِس کلمے کے وِرد کرنے سے شکر نعمت کا ادا ہوتا ہے۔ اور شکر اَعضا کا یہ ہے کہ قُوّت سب اَعضا کی خالق کی فرماں برداری میں صرف کرے۔ اور جس عُضو سے جو طاقت عِلاقہ رکھتی ہے، بجا لاوے۔ اور اُس کو اِس میں مشغول رکھّے۔

مثلاً، طاعت آنکھ کی یہ ہے کہ خلقُ اللہ کو نَظَرِ عِبرت سے دیکھے اور عُلَما و صُلَحا کو بہ چشمِ حُرمت و عِزّت نگاہ کرے اور ضعیف و زیردستوں کو شفقت و رحمت سے لحاظ کرے۔ اور طاعت گوش کی یہ ہے کہ کلامِ اِلٰہی اور حدیث نَبوی کو اور قولِ اَولیا اور قصّے خُدا پرستوں کے اور نصیحتیں مَشایخوں کی گوشِ دل سے سُنے، اور یقین لاوے۔ اور طاعت دست کی یہ ہے کہ فقیر اور محتاجوں کو کچھ دیوے اور ہر طرح سے دست گیری کرے۔ اور طاعت پانو کی یہ ہے کہ مسجدوں[1] اور مَعبدوں میں جاوے اور اَولیاؤں کے مزاروں کی زیارت کرے۔ اور درویشِ بے طمع اور گوشہ نشین بے ریا کو جہاں سُنے، جا کر دیکھے اور خدمت بجا لاوے۔ اِس طرح[2] تامقدور جو اُس سے ہوسکے، نیکی کرتا رہے۔ اِس واسطے کہ خُدا فرماتا ہے، اے بندو! اگر تم شکر کروگے، تو میں نعمت زیادہ دوں گا۔ پس شکر کرنے سے حق تعالا ملک و مال اور جاہ و جلال زیادہ کرتا ہے اور برکت دیتا ہے۔ رُباعی:

گر شکر کرے تو زیاد ہو جاہ و حشم
دل سے بھی مٹے وسوسۂ بیش و کم
پھر منزل مقصود کو جلدی پہنچے
گر شکر کی رہ[3] سے نہ ڈِگے تیرا قدم

جتنا شکر زیادہ کرے گا، اُتنا درجہ بڑھے گا۔ بیت:

شکر نیکی کی طرف ہے راہ بر ٭ نیک بختی چاہیے[4]، زیادہ شکر کر

---

۱ مط: مسجدوں میں جاوے۔ ۲ مط: اسی طرح۔ ۳ مط: راہ۔ ۴ مخ میں ,,چاہیے،، ہے۔ مط میں ,,چاہے،،۔ وزن شعر کی بنا پر مط کو ترجیح دی گئی ہے۔

**حکایت:** سلطان سَنجرِ اوّل، روشن کرے اللہ دلیل اُس کی، سوار ہوا جاتا تھا۔ ایک درویش سرِ راہ کھڑا تھا۔ اُس نے پادشاہ سے سلام علیک کی۔ سلطان کچھ پڑھتا تھا، سر ہِلایا، زبان سے جواب سلام کا نہ دیا۔ خرقہ پوش نے کہا «اے پادشاہ! سلام کرنا، سُنّت نبی کی ہے اور سلام کا جواب دینا، فرض خدا کا۔ میں نے سُنّت کو ادا کیا، تو نے فرض کو کیوں ترک کیا؟»۔ پادشاہ نے مُنصِفی اور ہیبتِ اسلام سے باگ تھانبی اور گھوڑے کو کھڑا کیا اور عذر و معذرت کرکے کہا کہ «شاہ صاحب! میں شکر گزاری میں مشغول تھا، لہذا، تمھارے سلام کے جواب میں غفلت ہوئی، علَیکُمُ السّلام نہ کہا، مُعاف رکھّو»۔ فقیر نے کہا «کس کی شکر گزاری کرتے تھے»؟۔ سلطان نے فرمایا «خدا کی درگاہ میں شکر کرتا تھا کہ وہ بے شبہہ[1] نعمت دینے والا ہے اور یہ سب نعمتیں اُس ہی کی بخشی ہوئی ہیں۔ بیت:

عرش و مہ سے، فرش و ماہی تک جو ذرّے ہیں یہاں
سب اُسی کے بحرِ نعمت میں ہیں ڈوبے سر بسر»

درویش نے پوچھا «کس طرح سے شکر کرتے تھے»؟۔ جواب دیا کہ کلمہ «اَلحَمدُ لِلہ رَبّ العَالمین کا پڑھتا تھا کہ سب نعمتوں کا شکر اِس میں ادا ہوتا ہے»۔ اُس نے کہا کہ «تم اب تک شُکر کی قدر نہیں جانتے اور خدا کا شکر ادا نہیں کرسکتے۔ چاہیے کہ اپنی ذات پر لحاظ کرو اور سمجھو کہ خداے کریم نے تمھیں کیا کیا نعمتیں دی ہیں۔ پہلے تو سلطنت عنایت کی کہ اپنے بندوں کو تمھارے تابع اور فرماں بردار کیا۔ اور دوسرے، بدن میں قُوّت اور سب طرح کی قدرت دی ہے۔ پس، تمھارا شکر، موافق اُس کی بخشش کے واجب ہے، نہ کہ ایسی ایسی شفقتوں کے عوض یہ شکر کرو کہ طوطے مَینا کی طرح فقط اَلحَمد پڑھا کرو اور دل میں خوش رہو کہ میں بھی خدا کا شکر بجا لاتا ہوں، یہ خوب نہیں۔ ہرایک انسان کو لازم ہے کہ موافق اُس

---

۱ مطہ میں ,, بے شبہہ " ہے۔

کی پرورِش اور خداوندی کے شکر کیا کرے۔ تم پادشاہ ہو، تم اپنے لائق شکر کرو۔ اِس لیے کہ شکر کرنے والا سزاوار زیادتی کے ہوتا ہے»۔

سلطان سنجر نے التماس کیا «جو کچھ حق شکر گزاری کا ہے، مجھے بتاؤ، تو اُس پر عمل کروں»۔ درویش نے کہا «اگر تم پوچھتے ہو تو دل لگا کر سنو: شکر پادشاہ ہونے کا یہ ہے کہ تمام عالم اور بنی آدم پر عدل اور احسان کرے۔ اور شکر زیادتیِ سلطنت اور آبادیِ ملک کا یہ ہے کہ رعیّت کے حصّے اور مال میں طمع نہ کرے۔ اور شکر حکومت کا یہ ہے کہ اپنے فرماں برداروں کا حق پہچانے۔ اور شکر خوش طالعی اور اِقبال کا یہ ہے کہ بے کس اور غریبوں پر رحم کرے۔ اور شکر افزونیِ خزانہ کا یہ ہے کہ روز راتب آلتمغاء ائمہ، جو عاجز عیال دار ہوں، یا بے کس اور بیوہ ہوں، اُنھیں مقرر کردے۔ اور شکر قدرت اور قوت کا یہ ہے کہ عاجز اور ضعیف[1] کم‌زوروں پر شفقت اور بخشش کرے۔ اور شکر صحّت اور تندرستی کا یہ ہے کہ بیماروں اور اپاہجوں اور مظلموں کو عدل و انصاف سے راضی اور خوش رکھے۔ اور شکر بہت فوج اور لشکر کا یہ ہے کہ اُن کے ظلم اور زبردستی سے غریبوں کو پناہ میں رکھے۔ اور شکر بلند عمارتوں اور بہشت کے سے باغوں کا یہ ہے کہ حویلیاں اور جھوپڑیاں رعیّتوں کی اپنے نوکروں کے اُترنے اور رہنے سے محفوظ رکھے۔ اور خلاصہ شکرگذاری کا یہ ہے کہ غُصّے کے وقت اور خوشی کی حالت میں خدا کو یاد رکھے۔ اور کسو کا حق تلف نہ کرے۔ اور خلق اللہ کے آرام کو اپنی آسایش پر مُقدّم سمجھے۔ بیت:

نہ تیرے ملک میں کوئی پاوے آرام
جو آسایش سے اپنی تجکو ہو کام»

---

[1] مط: ضعیف و کمزوروں۔

سلطان نے درویش کی باتوں کا مزہ جو پایا، چاہا کہ گھوڑے پر سے اُترے اور اُن سے دست بوسی کرے۔ جو دیکھا تو اُن کو نہ پایا، اور کسو نے اُن کا نشان بھی نہ بتایا کہ کیا ہوئے اور کدھر گئے۔ پادشاہ نے افسوس کیا، اور فرمایا کہ اِن نُکتوں کو لکھ لو۔ اُس روز سے دستورالعمل اپنا بنایا۔ بیت:

دانا کی پند، آینۂ دل کی ہے جِلا
دونو[1] جہاں کا مطلب اِسی پند سے ملا

## پانچواں باب۔ صبر میں:

یعنی راضی رہنا ہر ایک سختی اور بلا میں، جو خدا کی طرف سے بندے کو پہنچے:

صبر نہایت خوب صفت ہے، کہ اِس کے سبب سے آدمی ہمیشہ خوش رہتا ہے، اور مقبول کہاتا ہے۔ اور صبر کی تعریف میں فقط معنی اِس آیت کے بہت ہیں کہ «تحقیق، اللہ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے»۔ یعنی، دنیا میں خدا کی مدد اُن کے شامل ہے، اور عُقبا میں، جو کوئی صابر ہے، اجر بے شمار پاوے گا، یعنی، صبر کی مزدوری عاقبت میں بے حد و پایاں ہے۔ چنانچہ، منقول ہے روایت[2]، کہ حق تعالا نے حضرت داؤد علیہ السّلام کو وحی بھیجی کہ «اے داؤد! کوشش کر اور میرے اخلاق سیکھ، تو تیری ساری عمر نیکی میں گزرے، اور سب صفتیں، جو میرے لائق ہیں، اُن میں سے ایک یہ ہے کہ صابر ہوں»۔ بیت:

صبر بہتر مرد کو ہر بات میں ٭ تو مُراد اپنی کو لاوے ہاتھ میں

پس، جو کوئی غم اور مصیبت کے وقت صبر کو کام فرماوے گا، البتّہ، اُس کی اُمّید کا تیر مرادکے نشانے پر جلد پہنچے گا۔ اِس واسطے کہ صبر

---

۱ مط: دونوں۔ ۲ مط: روایت ہے۔

کُنجی کُشایش کی ہے۔ اور دروازہ خوشی کے گھر کا سوائے اِس کنجی کے نہیں کُھلتا۔ ابیات:

صبر کنجی ہے گنجِ مقصد کی ٭ سخت مشکل ہے صبر سے کُھلتی
جوں کا توں ہے لباسِ کوہ و فلک ٭ اِن کی پوشاک صبر سے نہ گھسی

کلماتِ ملوکِ ترکستان، میں لکھا ہے کہ افراسیاب اپنے امراؤں سے اکثر کہتا کہ اپنے سپاہیوں کی صورت شکل اور اُن کی شان و شوکت پر مغرور و بے فکر نہ رہو، اور جو شیخی یا ڈینگ ماریں، اُس کو راست نہ سمجھو، جب تک کہ اُن کو میدانِ جنگ میں نہ آزماؤ۔ اگر صبر اور ثبات کی کسوٹی پر خالص پاؤ، تو اُن کی مردُمی اور مردانگی باور کرو۔ بیت:

لافؔ سے قدر آدمی کی نہیں ٭ مرد وہ ہے، جسے ہے صبر و یقیں

**حکایت:** کہتے ہیں کہ ایک امیر پادشاہ کے روبرو دست بستہ کھڑا تھا، اور پادشاہ کسو مُہم کی اُس سے مصلحت کررہے تھے۔ اِتّفاقاً ایک بِچّھو اُس کے جامے میں تھا۔ ہر دم اُس کے بدن میں ڈنک مارتا، یہاں تک کہ نیش اُس کا سُست ہوکر، نِکمّا ہوگیا۔ اپنا زہر سب خرچ کیا، لیکن، وہ مرد ہرگز چیں بہ جبیں نہ ہوا، اور اُس کے رنگ میں تفاوُت نہ آیا۔ جس طرح پادشاہ سے عرض معروض کر رہا تھا، اور باتیں دانائی کی کہتا تھا، کہتا رہا، قطعِ کلام نہ کیا۔ جب رخصت ہوکر گھر آیا، اور پوشاک اُتاری، نیمے کے تلے سے اُس کژدُم کو نکالا۔ دیکھا، تو پژمردہ ہوکر آدھ مُوا ہورہا ہے۔ یہ خبر خفیہ نویس نے پادشاہ کو پہنچائی۔ اُس کی مضبوطی سُن کر، تعجّب کیا اور حیران ہوئے۔ دوسرے دن، جب وہ امیر دربار کے وقت حاضر ہوا، سلطان نے فرمایا کہ دفع کرنا ضَرَر کا اپنی ذات سے واجب ہے، تو نے کیوں کَل آزار کژدُم کا سہا اور اُس کو دور نہ کیا؟

اُس نے عرض کی کہ «جہاں پناہ! آپ اِس غلام کی طرف متوجّہ تھے اور ہم کلامی سے سرفراز فرما رہے تھے، مجھسے یہ نہ ہوسکا کہ ایک بچّھو کے نیش کے باعِث، ایسی سعادت سے محروم رہوں۔ اگر آج ایسی خوشی کی مجلس میں کژدُم کے نِیش پر صبر نہ کرسکوں گا، تو کل لڑائی کے میدان میں تلوار نیزے اور تیر کے زخم کیونکر اٹھاؤں گا»۔

سلطان کو اُس کی دلاوری کی بات بہت پسند آئی، اور منصب اُس کا زیادہ کیا اور مرتبہ اس کا بڑھایا۔ اِتنا صبر کرنے سے اِس درجے کو پہنچا۔ بیت:

جو تجکو نوح سا ہو صبر عین طوفاں میں
بلا بھی بھاگے اور جو آرزو کرے سو ملے

## چھٹا باب۔ رضا میں:

یعنی، جو کچھ خدا کی طرف سے بندے کو پہنچے، اُس پر خوش رہے:

یقین جانو کہ تیرِ قضا کے لیے کوئی سپر بہتر رضا سے نہیں۔ جس نے سر اپنا رضا و تسلیم کی چوکھٹ پر رکھا، وہ جلدی سرداری اور سر بلندی کی مسند پر بیٹھا۔ خدا کا یہ حکم کہ «راضی ہے اللہ اُن سے، اور وے راضی ہیں اللہ سے» اِس کی تائید ہے، اور رضاے اِلٰہی پر خوش رہنے کی بڑی تاکید ہے۔ بیت:

قسمت کے لکھے کو تو نے جانا تو کیا
کیا فائدہ اب ہے غیرِ تسلیم و رضا

روایت: کسو نبی بزرگ نے، دُرود اللہ کا اُن پر، دعا مانگنے کے درمیان کہا «اے بارِ خدا! جس علم سے کہ تو بہت خوش ہوتا ہے، مجھے تعلیم فرما» خِطاب آیا کہ «میری خوشنودی اور رضامندی یہ ہے کہ تو میری قضا و قدر

سے خوش اور راضی رہ - جو تو میری خواہش سے راضی رہے گا، میں بھی تجھسے خوش رہوں گا» - ابیات[1]:

خواہش سے خدا کی جو کوئی راضی ہے
اُس بندے سے کردگار بھی راضی ہے

جو دل کہ رضا کے نور سے روشن ہوا، ہرگز وہ تقدیر سے منہ نہیں موڑتا بلکہ خدا کی خواہش سے محبت اور الفت پکڑتا ہے، اور جو کچھ قضا و قدر سے اُس کو پہنچتا ہے، خوشی اور رضامندی سے قبول کرتا ہے - ہر طرح کسو سبب سے غم و فکر اُس کی خاطر کے گرد نہیں پھرتی - ہمیشہ خوش و خُرّم رہتا ہے - ابیات:

جس نے خو اپنی کی رضا کے ساتھ
راضی رہتا ہے وہ خدا کے ساتھ
دل قضا و قدَر سے باہم کر
جس طرح سے ملے ہے[2] شیر و شکر

## ساتواں باب - توکّل میں:

یعنی، اسبابِ ظاہری سے اپنے دل کو اُٹھالے، اُن پر بھروسا نہ رکھے، اور مُسبّبُ الاَسباب کی طرف جان و دل سے رُجوع رہے، اور اپنے کاموں کا انجام خداے کریم سے چاہے - جو کوئی اپنے کام کو خدا کے حوالے کرتا ہے اور جو کچھ اُس کے پیش آتا ہے، خدا کے فضل پر اعتماد رکھتا ہے، تو اُس کا جو کاروبار ہوتا ہے، مُقَرّر مُوافق مرضی کے سر انجام پاتا ہے - بیت:

خدا کو سونپ تو کام اپنا اور دل خوش رکھ
کہ مُدّعی نہیں کر سکتا جو خدا چاہے

---

۱ مخ اور مط: دونوں میں یہی ہے، جبکہ شعر صرف ایک ہے - یہاں لفظ ,,بیت،، ہونا چاہیے -
۲ مط: ع، جس طرح سے ملے ہے وہ شیر و شکر - یہ صریحاً غلطی طباعت ہے -

خصوصاً پادشاہ کو ضرور ہے کہ ہر وقت ہر حال میں شرط توکّل کی نہ چھوڑے، تو عنایتِ الٰہی سب کام اس کے موافق مُدّعا و خواہش کے برلاوے اور سنوارے۔

**حکایت:** ایک روز کسو پادشاہ نے ایک عالم سے پوچھا کہ مدد اور قوّت صاحبِ ایمان کو کتنی چیزوں سے ہوتی ہے۔ جواب دیا، دو باتوں سے: ایک تو، نماز بہ دِل پڑھے۔ دوسرے، توکّل کریمِ کار ساز پر رکھے۔ پادشاہ نے اس روز سے اپنے کام کی بِنا اِن دونو چیزوں پر مقرّر کی، اور اِن دونو خصلتوں کی عادت کی، کہ پانچوں وقت نماز دھیان سے پڑھتے، اور ہر ایک کام میں توکّل خدا پر کرتے۔

اچانک اُن پر کوئی غنیم بہت سا لشکر لےکر چڑھ آیا اور اُن کی سلطنت کی سرحد میں آ پہنچا۔ اُس پادشاہ پاس بھی جتنی فوج تھی، ساتھ لےکر، اس طرف مُتوجّہ ہوا۔ جب دونو کے درمیان تھوڑا سا میدان رہا۔ بعد سوال جواب کے آخر بات لڑائی پر ٹھہری کہ کل دونو فوجیں سَنمُکھ ہوں گی۔ فتح دادِ الٰہی ہے، خدا جس کو دے۔ جس رات کی صبح کو صفِ جنگ مُقرّر ہوئی۔ اُس پادشاہِ مُتوکّل نے تمام رات نماز پڑھی اور بندگی خدا کی کی۔ ایک بڑے امیر نے کہ مُقرّب پادشاہ کا تھا، کہا کہ قبلۂ عالم! ذرا آرام فرمائیے، کہ صبح جنگ در پیش ہے۔ سلطان نے فرمایا کہ آج رات مَیں خدا کا کام کرتا ہوں، کل دن کو جو خدا چاہے گا سو کرے گا، مجھے اُس سے کچھ کام نہیں، اور فتح اور شکست میں میرا کیا اختیار ہے۔ اُس نے کہا کہ تیّاری لڑائی کی ضرور ہے، اُس کا اسباب درست کرکے، مُستعِد ہوجیے۔ پادشاہ نے کہا: زِرہ اور بکتر توکّل کا میں نے پہنا ہے، صبح کو صبر کے گھوڑے پر سوار ہوکر، رضا کے میدان میں حاضر ہوں گا۔ اور مجھسے کیا ہوسکتا ہے۔ میں نے اپنا کام خدا کی مہربانگی پر چھوڑا ہے۔ بیت:

مرا جو کام ہے، میں کار ساز پر چھوڑا
اب آگے دیکھیے اُس کا کرم ہے کیا کرتا

جس وقت فَجُر ہوئی، اور دونو پادشاہ سوار ہو کھڑے ہوئے، اور فوجوں کی صفیں دونو طرف دُرست ہوئیں، اور مار و دمامے بجنے لگے، مدد الٰہی آن پہنچی کہ اُسے کسونے نہ دیکھا ع مدد کا حق کی جو لشکر تھا، غَیب سے نکلا۔ جونہیں[1] حریف کے لشکر نے اِس پادشاہ با توکّل کی فوج کو دیکھا اور نشان و چھتر پر نظر پڑی، بے اختیار سب کی باگیں مُڑ گئیں اور ساری سپاہ گھونگھٹ کھاگئی۔ بھاگنے کو غنیمت جانا۔ بغیر لڑائی بھڑائی، ایسی فتح اُس کو مُیسّر ہوئی کہ کسو کے سان[2] گمان میں نہ تھی۔ پادشاہ نے دوگانہ شکر کا ادا کیا۔ سچ ہے، جو شخص اپنے خدا سے سچّا ہے، اُس کا کام سب اچّھا ہے۔ بیت:

صُبح اُمید کی مشرق سے خوشی کے نکلی
اور غَرَض والوں کی اب رات اندھیری نِبڑی

## آٹھواں باب۔ حیا میں:

یعنی، شرم رکھنی خالق اور خلق سے:

حیا کی خصلت، سب خصلتوں میں بہتر اور سب کے پسند ہے۔ حضرت رِسالت پناہ « صَلّی اللہُ عَلَیہِ وَآلِہ وَسَلَم » نے حیا کو « ایمان کے درخت کی ایک شاخ » فرمایا ہے۔ اِس واسطے کہ حیا کے سبب تمام عالم کا بندوبست اور بناو ہے۔ اگر، شرم دنیا سے اُٹھ جائے، اور کسو کو کسو سے لاج نہ رہے؛ تو عجب طرح کا خَلَل پیدا ہووے کہ جہاں کا سارا کام برہم ہوجاوے؛ اور ہر ایک شخص جو چاہے، سو کرے۔ حیوان اور انسان میں حیا ہی سے تفاوُت ہے کہ جو فعلِ بد سے حیا باز رکھتی ہے۔ بیت:

---

[1] مط: جو ہیں۔ [2] مط: شان گمان۔

حیا ہی مانع ہے فسق و فجور کی یارو
حیا ہی کرنے نہیں دیتی لہو و لعب کی خو

پس، معلوم ہوتا ہے کہ خاص و عام کو حیا سے بڑا فائدہ ہے۔ حیا کے آفتاب کی تابش سے تمام عالم روشن ہے کہ اپنا بیگانہ پہچانا جاتا ہے۔ خدا نخواستہ، اگر، حیا درمیان سے اُٹھ جائے، تو، نام و نشان عصمت کا باقی نہ رہے اور کوئی کسو سے حجاب و پردہ نہ رکھے۔ بیت:

حیا نہ ہووے، تو عصمت جہاں سے اُٹھ جائے
رہے نہ شرم کسو کو کسو سے یک سر مُو

لیکن، حیا کی کئی قسمیں ہیں: ایک حیا گناہ کرنے کی ہے۔ یعنی، گنہ گار اپنے گناہ سے شرمندہ ہو۔ جیسے حضرت آدم علیہ السّلام نے جب بہشت میں گیہوں کھایا؛ لباس جو پہنے ہوئے تھے، تن سے جدا ہوگئے؛ گھبرا کر داہنے بائیں بھاگنے لگے۔ جس درخت کے پیچھے چھپنے کو جاتے؛ خدا کی طرف سے خطاب آتا کہ «اے آدم! ہم سے بھاگتا ہے»۔ یہ کہتے کہ «نہیں اے بار خدا! تجھ سے کیونکر بھاگوں اور کہاں بھاگ کر جاؤں! لیکن، اپنے گناہ سے شرمندہ اور خجل ہوں»۔ مصرع: گناہ بخشیں، پہ شرمندگی نہیں جاتی۔

دوسری قسم، سخاوت کی حیا ہے کہ جو سخی کو ہوتی ہے کہ سائل میرے دروازے سے خالی پھر جائے[1]۔ حدیث میں آیا ہے کہ حق سُبحانہ تعالا میں حیا و کرم کی دونو[2] صفتیں ہیں۔ جب کوئی بندہ دعا کی خاطر اپنے دونو[3] ہاتھ اُس کی درگاہ میں اُٹھاتا ہے؛ خدائے کریم کو شرم آتی ہے کہ اپنے فضل و رحمت سے اُس کے ہاتھ خالی پھیرے؛ بلکہ، نقد مراد کا اُس کی ہتھیلی پر دھر دیتا ہے۔ بیت:

جو اِس در پہ تو سر کو اپنے دھرے
تو کیوں کر ترا ہاتھ خالی پھرے

پس، کرم کی حد یہ ہے کہ جو کوئی سوال کرے، اُسے اپنے پاس سے مقدور بھر شرمندہ نہ پھیرے۔

---

۱ مط: پھر جاوے۔ ۲ مط: دونوں۔ ۳ مط: دونوں۔

**حکایت:** کتابوں میں یوں لکھا ہے کہ مامون خلیفہ کے وقت میں کوئی اِعرابی جنگلی تھا کہ زمینِ شور میں پیدا ہوا تھا اور وہیں جوان ہوا۔ ساری عمر سوائے کڑوے اور کھاری پانی کے نہ دیکھا اور نہ چکھا تھا۔ بیت:

جس مُرغ نے میٹھا پانی چکھا بھی نہ ہو
ہو کھاری ہی پانی کی اُسے پینے کی خو

ایک سال اُس کی قوم میں قحط پڑا۔ لاچار ہوکر، اپنے وطن یعنی اُس بَن سے، واسطے کمانے اور قوت لانے کے، باہر نکلا۔ جب رِہڑی اور اونی زمین کی حد سے آگے بڑھا، ایک مکان پر پہنچا کہ وہاں کی زمین ستھری لائق کھیتی کے تھی۔ ایک ڈبرا[1] دیکھا کہ اُس میں تھوڑا سا پانی مینہہ کا جمع ہورہا ہے اور ہوا کے چلنے سے کوڑا تنکا اُس میں کچھہ نہیں۔ اِعرابی نے وہ موتی سا پانی نِتھرا اور صاف جو دیکھا، حیران ہوا؛ اِس لیے کہ ایسا نسوت پانی تمام عُمر نہ دیکھا تھا۔ آگے بڑھہ کر، تھوڑا سا چلّو میں لےکر پیا؛ نہایت شیریں اور خوش مَزہ معلوم ہوا۔ دل میں کہنے لگا: مینے سُنا ہے کہ بہشت میں اللہ نے ایسا پانی پیدا کیا ہے کہ مَزہ اُس کا ہرگز تغیّر[2] نہیں ہوتا۔ خُدا جھوٹھہ نہ کرے؛ میرے فقر و فاقے پر کریم نے ترس کھاکر، میری لاچارگی اور فاقہ کشی کے بدلے، یہ پانی جنّت سے دنیا میں بھیجا ہے۔ اب صَلاح یہ ہے کہ اِس میں سے تھوڑا سا خلیفۂ وقت کے پاس لے چلوں۔ وہ مُقرّر اِس تحفۂ غیب کے عوض مجھسے سلوک کرےگا اور خوش ہوکر بہت سا اِنعام دےگا۔ اِس وسیلے سے مجھے مع وابستوں[3] فراغت ہوجائےگی اور اِس کال کی سختی سے چھوٹ جاؤں گا۔

یہ خیال[4] پلاو پکاکر[5]، مشکیزہ جو اُس کے پاس تھا، بھر لیا۔ اور بغداد کی راہ پوچھتا ہوا چلا۔ جب شہر تھوڑی دور رہا؛ ایک بارگی

---

[1] مط: ڈبڑا۔ [2] مط: متغیر۔ [3] مخ اور مط دونوں میں معہ۔ [4] مخ اور مط دونوں میں یہی ہے۔ [5] مط: پکا،۔

فوج اور سواری ماموں رشید کی نمود ہوی۔ اِعرابی نے معلوم کیا کہ یہی خلیفہ ہے، شکار کی خاطر سوار ہوا ہے، وہیں عَین راہ پر آکر کھڑا رہا۔ جب بادشاہ نزدیک آیا؛ دُعا دے کر، تعریفیں کرنے لگا۔ ماموں نے مُتوجہ ہوکر پوچھا کہ اے اِعرابی! تو کہاں سے آتا ہے؟ جواب دیا کہ «فُلانے بادیے سے، کہ وہاں کے باشِندے قَحط کے عذاب میں گرفتار ہوئے ہیں۔ مَیں وہاں سے نکل بھاگا ہوں»۔ پوچھا «اب کہاں جاتا ہے»؟ بولا کہ «تیرے ہی پاس آیا ہوں، اور خالی ہاتھ نہیں ہوں؛ بلکہ، ایک ایسا تُحفہ معقول پیشکش اور نذر کے لیے لایا ہوں کہ آج تلک دُنیا میں کسو نے نہ دیکھا اور نہ کسو کے ہاتھ لگا ہوگا»۔ خلیفہ سُن کر حیران اور شَشدر ہوا۔ فرمایا «لا تو، دیکھوں وہ کیا ہے!» اِعرابی نے مَشک دکھلائی اور کہا «یہ پانی بہشت کا ہے کہ دُنیا میں کسو نے نہ زبان پر رکھّا اور نہ چکھّا ہوگا»۔ بیت:

پانی نہیں، مِصری کا ہے شربت ☆ اور آبِ حیات کی سی لذّت

خلیفہ نے صُراحی بردار کو فرمایا کہ «اِس پانی سے ایک تُنتھی[1] بھر کر لا»۔ اُس نے ایک آبخورہ بھر کردیا۔ خلیفہ نے دیکھا کہ رنگ اُس کا تغیُّر ہورہا ہے اور بُھکراہند آتی ہے اور مَشک کی بُو نے بھی اُس میں اثر کیا ہے؛ لاچار، ایک گھونٹ پیا اور دانائی سے اُس کے سبب کو دریافت کیا؛ لیکن شرمِ کرم سے مناسب نہ سمجھا کہ اُس پانی کا اَحوال زبان پر لاوے اور اُسے شرمندہ بناوے۔ پادشاہ نے فرمایا کہ «اے سردار عرب کے! واقعی تو نے سچ کہا تھا؛ عجب لطیف اور شیریں اور نادِر پانی ہے جو تو میری خاطر بہ طریق تَبرُّک کے لایا۔ مُقرّر یہ تحفہ بہشت کا ہے»۔ رکابدار کو فرمایا کہ اِس قَدح کا پانی خاص مُطہّرہ میں اُلینڈ لے اور مشکیزے کے پانی کو گوشے میں ڈال دے۔ اور بہت تاکید کی کہ اِسے اچّھی طرح رکھیو اور میرے سوا کسو کو نہ پلائیو۔ پھر اِعرابی سے مخاطب ہوکر کہا «اب بول، تیری حاجت اور خواہش کیا ہے»؟

---

۱ مط: نتھی۔

اُس نے عرض کی کہ "گرانی کے باعث، عیال و اطفال میرے فاقہ کشی اور مفلسی سے مرتے ہیں۔ لاچار، حیران ہوکر، خلیفہ کے رو بہ رو آیا ہوں"۔ پادشاہ نے بہلہ بردار کو حکم کیا کہ ہزار دینار اُس کو دے۔ اور اُس بدوؔ کو فرمایا کہ یہ روپے لے کر، اِسی جگہ سے جلد پھر کر، اپنے وطن کو چلا جا۔ اُس نے بھی اِنعام پاتے ہی اپنے ڈیرے کی راہ لی۔

ایک امیر نے خلیفہ سے پوچھا کہ اِس میں کیا حکمت تھی جو یہ پانی کسو اور کو چکھنے کے لیے عنایت نہ ہوا، اور عرب کو اِسی مکان سے رخصت فرمایا۔ ماموں نے کہا "وہ پانی سخت بے مزہ اور بدبو تھا۔ لیکن، جس پانی سے اِعرابی نے پرورش پائی اور ساری عمر پیا تھا؛ اُس کی نسبت اُس کو یہ پانی بہشت کا معلوم ہوا؛ پادشاہوں کے لائق سمجھ کر، میرے واسطے تحفہ لایا تھا۔ اگر مَیں تم میں سے کسو کو دیتا؛ وہ اِس نکتے کو دریافت نہ کرتا اور اِعرابی کو لعنت ملامت کرتا۔ وہ بے چارہ شرمندہ ہوتا۔ اور اگر اُس کو یہیں سے نہ پھروا دیتا؛ شاید آگے جا کر، دجلے کے پانی کو دیکھتا اور پیتا، اپنی[1] حرکت سے اور اُس پانی کے لانے سے کھسیانا ہوتا۔ مجھے شرم آئی کہ ایک شخص کسو وسیلے سے میرے نزدیک آوے اور توقّع رکھے، اور خالی اپنا سا منہ لے کر پھر جاوے؛ یہ شرط سخاوت کی نہیں۔ بیت:

سخی کو شرم آتی ہے کہ سائل ☼ خجل ہو، اُس کے دروازے سے پھر جائے

تیسری قسم، حیا ادب کی ہے۔ یعنی، اکثر ایسے کام ہیں کہ شرع کے موافق اور عقل کے نزدیک اُن کو عمل میں لانا دُرست ہے اور کسو طرح منع نہیں؛ لیکن حیا ادب کی اُس شغل سے باز رکھتی ہے اور کرنے نہیں دیتی۔ جیسے سنا ہے کہ نوشیروانِ عادل، جس گھر میں نرگس کا پھول ہوتا، بیگموں کے ساتھ یا حرموں سے جماع نہ کرتا اور کہتا کہ نرگس کے پھول کی صورت، چشمِ بینا سے مشابہ ہے۔

---

۱ مط: تو اپنی حرکت سے۔

میں نے آگے بھی اخبار نویسوں اور جاسوسوں کے حق میں دو تین کلمے لکھے ہیں۔ بیت :

جو ملک کا ہوا مختار تو، تو کوشش کر
کہ چاروں طرف سے تو با خبر رہے ہر وقت

گیارھویں، لازم ہے کہ فقیروں اور محتاجوں کا وسیلہ بنے اور اُن کو سلطان تک پہنچاوے اور مظلوموں اور داد خواہوں کا پادشاہ کے حضور تک لے جانے کا مربی ٹھہرے، تو وے اپنا دردِ دل عدالت کے دارالشفا کے حکیم سے بیان کر کر مراد کی شفا کا شربت نوش کریں۔ اور جو ایسا امیرِ مختار ہو کہ رعیت اُس کی دہشت سے پادشاہ کی خدمت تلک[1] نہ پہنچ سکیں، اُس کی یہ مثل ہے کہ دریا کا پانی خوب نتھرا اور میٹھا ہے لیکن مگرمچھ اس میں رہتا ہے کہ پیاسے اور تونسے ہوئے آدمی پینے کو چاہتے ہیں، پر اُس کے ڈر سے اُس پانی کے گرد پھر نہیں سکتے۔ بیت :

جو اختیار ملا تجکو، تو تو ایسا کر
کہ تجسے ملک کے درویش پاویں سب آرام

بارھویں، زیردستوں کے ساتھ ایسی زندگی کرے کہ زیر دست بھی اُس کے ساتھ خوشی سے اپنی زندگانی کاٹیں۔ چنانچہ حدیث میں لکھا ہے کہ جو کوئی خلق اللہ پر رحم نہ کرے گا، اُس پر بھی رحم نہ کریں گے۔ اور اخبار میں آیا ہے کہ جو کوئی تم سے زیردست ہو، اُس پر کرم اور بخشش کرو، تو تم پر بھی عنایت و بخشش کرے جو تم سے زبردست ہے۔ ابیات :

زیر دستوں کا غم تو کھایا کر — اور زبر دستی سے فلک کی ڈر
کر سلوک ایسا خلق سے جیسا — چاہے تو مجسے بھی کریں ویسا

لیکن وزیروں کو ادب پادشاہوں کے بجا لانے اور دوسرے امیروں کی نسبت زیادہ لحاظ رکھنا لازم ہے، اس لیے کہ کوئی کام سلاطین کے دربار میں وزارت سے سخت اور مشکل نہیں، کیونکہ اس کے حاسد بہت ہوتے ہیں اور اس کا رشک سب بادشاہی نوکروں کو رہتا ہے، خصوصاً اُن عمدوں کو جو منصب

---

۱ مط : تک

اور مرتبے میں اُس کے ہم چشم اور دو بدو ہیں، ایسے امیر مقرر اُس کے رتبے پر ریس اور ہوس کرتے ہیں اور جال مکر و حیلے کا بچھا کر امیدوار اس قابو کے رہتے ہیں کہ اُس کو کسو نہ کسو پیچ سے اُس میں ایسا پھنساویں کہ پھر کسو طرح مخلصی نہ پاوے۔ اس صورت کی صحبت میں وزیر کو کوئی تدبیر بچاو اور سرخ رو رہنے کی راستی اور کم طمعی سے بہتر نہیں۔ اور لازم ہے کہ ہوشیاری سے کوئی نکتہ آدابِ سلطنت میں اور وزارت کی شرطوں میں چوک نہ جائے اور اپنے عہدے کی خدمت کو راستی و درستی سے سر انجام دے تو اُس کے حرف پر کوئی انگلی نہ رکھ سکے اور انگشت نما نہ بناوے۔ چنانچہ داناؤں کا قول ہے کہ جو شخص اُس کام کو جو اُس کے ذمّے مقرّر ہے، دین و دیانت اور عقل و امانت سے بجا لاوے تو ہرگز عیب جو اور چغل خور کی مجال اور طاقت نہیں پڑتی جو زبان ہلاوے یا کچھ بات بناوے، جس میں اس پر ٹک الزام آوے۔ بیت:

مجال کس کی، کرے عیب پاکبازوں کا
کہ برگِ گل پہ جو شبنم پڑی تو کیا نقصاں

---

**نصیحت:** حکیم بوذرجمہر سے پوچھا کہ لائق وزارت کے کون شخص ہے اور یہ کام کیسے انسان سے بخوبی سر انجام پاوے۔ بولا کہ جس کسو میں چار اور تین اور دو اور ایک ہوں۔ پوچھنے والوں نے کہا: ہم اِس پہیلی کو بوجھے نہیں اور اِس معمّے کو سمجھے نہیں، کھول کر مفصّل بیان فرماؤ۔ تب کہنے لگا: چار میں سے ایک یہ ہے کہ انجام ہر ایک کام کا پہلے دریافت کرے۔ دوسرے، ہوشیار اور خبردار رہے جو اپنے تئیں اپنے ہاتھوں ہلاکت میں نہ ڈالے۔ تیسرے، ہر ایک بڑے کام میں دلچل اور دلیر ہو۔ چوتھے، جوانمرد اور صاحب جرأت ہو۔ اور تین میں سے پہلے یہ کہ جب معلوم کرے کہ فلانے شخص نے یہ خدمت خیرخواہی اور نمک حلالی سے کی تو جلد اُس کے عوض تسلیّ اور دلاسا دیوے۔ دوسرے، جو لوگ اُس کے حکم سے سر کشی کریں اور گردن موڑیں، تُرت اُس کی سزا دے اور گوشمالی کرے۔

تیسرے، زمانے کی اُونچ نیچ پر حاضر اور موجود رہے۔ اور اُن دو میں سے ایک یہ ہے کہ پادشاہ کے نمک کی رعایت منظور رکھے۔ دوسرے، رعیّت[1] کے حق کی طرف سے بھی غافل نہ ہو جائے۔ اور ایک جو کہا سو یہ ہے کہ کسو وقت کسو کام میں اپنے خالق اور رازق کو نہ بھولے، چنانچہ حدیث شریف میں فرمایا ہے کہ جب خدا تعالا کسو صاحبِ حکم اور خداوندِ فرمان کی بہتری اور بھلائی چاہتا ہے تو اُس کو وزیر نیک کردار اور راست گفتار عطا کرتا ہے، اس خاطر کہ اگر پادشاہ کوئی نکتہ عدالت کے قانون کا فراموش کرے تو وزیر اُس کو ہر وقت یاد دلاوے، اور جو یاد ہو تو وہ اس کی پالایش کرے۔ اور اللہ جس حاکم کو بگاڑا چاہے، اور دوسرے کو اُس کی جگہ پر قائم مقام کیا چاہے تو اُس کو وزیر ایسا بدکار اور مردم آزار دیوے کہ مطلقِ انصاف کے قاعدوں سے واقف نہ ہو تو پادشاہ کو کیا یاد دلاوے گا، اور اگر خود بدولت کو معلوم بھی ہوں تو صلاحِ نیک نہ دے بلکہ بری ہی بات سمجھاوے۔ پس جو وزیر کہ راستی اور دیانت کی صفت سے موصوف ہو، گویا[2] مددگار پادشاہ کا ہے کہ اُس کے سبب سے ستون عدل اور احسان کے قائم رہتے ہیں۔ ابیات:

وزیر ایسے ہی ملکوں کو کرتے ہیں آباد
جو کہا کے رحم غریبوں کا حال رکھیں یاد
جو سمجھیں وہ کہ کریں ظلم تو یہ کام رہے
تو پادشاہ کا کب اُن سے نیک نام رہے

اب وزارت کے آداب کی تمام شرطوں میں سے اُنّیس نکتے لکھنے میں آتے ہیں: اوّل، رعایت خدا کے حکم کی بجا لاوے اور یہ بات سب کاموں پر مقدّم ہے، اس لیے کہ جب انسان خدا کا خوف جی میں رکھے تو البتّہ اپنے احوال کا ملاحظہ کرتا رہے گا اور نالائق حرکت سے احتراز اور پہلو تہی کرے گا۔ دوسرے، پادشاہ اور سپاہ اور رعیّت کے درمیان انداز ہر ایک کے حق اور درجے کا لحاظ میں رکھے، خاطرداری کسو طرف کی نہ کرے،

---

۱ مخ: ''اور رعیت کے حق کی طرف سے بھی''۔ یہاں مط کے مطابق عبارت لکھی گئی ہے۔
۲ مط: تو گویا وہ۔

تو کسو کا حق تلف نہ ہو۔ یہ بات وزارت کے بندوبست میں نہایت مشکل اور یہ کام نپٹ نازک ہے۔ تیسرے، جو کام شروع کیا چاہیے، پہلے اُس کے انجام کو خوب دریافت کرلے، کیونکہ اگر بگڑ جانے سے اُس کے اوّل اندیشہ کرے تو آخر کو پشیمانی نہ کھینچے اور افسوس کی انگلی حسرت کے دانتوں سے نہ کاٹے۔ ابیات:

تو[1] نے ہے کیا قبول جو کام    پہلے تو سمجھ لے اُس کا انجام
گر نیک ہے وہ تو اُس کے تئیں کر    ور بد ہے تو ترک کر مقرّر

چوتھے، واجب ہے کہ نیک قاعدوں کو رواج دے اور بد رسموں کو موقوف کرے، اِس لیے کہ حدیث میں آیا ہے کہ جو کوئی نیک راہ اور اچّھے قاعدے جاری کرے گا، اُس کو ثواب اُس کے عوض ملے گا۔ اور جو شخص نالائق بدعتوں کا حکم دے گا یا آپ عمل میں لاوے گا، اُس کو عذاب ہوگا اور اُس کے بدلے سزا پاوے گا۔ ابیات[2]:

خدمت میں جو شاہوں کی کرے اُن کا کام    اور چاہیے نہ ہو اہلِ جہاں میں بدنام
تو رسم زمانے میں وہ ایسی رکّھے    جو خوش ہو خدا، خلق بھی پاوے آرام

پانچویں، کاربارِ سلطنت میں اپنی کفایت ظاہر کرے، کیونکہ کفایت وزیروں کی ملک کی کارروائی اور آبادی میں اتنی ضرور ہے کہ بیان سے باہر ہے۔

**حکایت:** کہتے ہیں کہ عضدالدّولہ، ابوعلی حفری سے جو وزیر کسو آلِ بویہ کا تھا، رنجیدہ ہوا۔ اُس کے پاس ایک ایلچی بھیجا اور اُس کے ساتھ ننگی تلوار کردی اور کہہ دیا کہ اُس کے آگے اِسے رکھ دیجو۔ رسول نے ویسا ہی کیا اور منہہ سے کچھ نہ بولا[3]۔ وزیر نے قلم اُس کے آگے ڈال دیا اور کہا: جا، تیرا جواب یہی ہے اور اُسی وقت سے عضدالدّولہ کی فکر میں لگا اور فرمان لکھنے میں مشغول ہوا اور سب امیروں اور صاحب لشکروں کو جمع کرکے باہر نکالا، اُس کو پکڑ کر قید کر لیا اور جلدی سے تمام ملک اُس کا اپنے بادشاہ کی سلطنت میں شامل کیا۔ بیت:

---

۱ مخ: کیا ہے قبول تو نے جو کام۔ وزن کے لحاظ سے یہاں مط کو ترجیح دی گئی ہے۔
۲ مخ اور مط میں یہی۔ یہ دراصل رباعی ہے۔    ۳ مط: نہ کہا۔

شہنشاہوں کے جو در پیش مشکل کام آتے ہیں
وزیروں کی ہی تدبیروں سے وہ انجام پاتے ہیں

چھٹے، اگر سلطان کوئی ایسا منصوبہ دل میں لاوے کہ ملک کی یا مال کی بہتری کے کام نہ آوے، تو دیوانِ اعلا کو لائق ہے کہ راضی نہ ہو لیکن سرِ دربار پسند کرے، سب کے روبہ رو اُس کی قباحت بیان نہ کرے، اور خوب سمجھے کہ ملوک مانند جھجھے کے ہیں جو پہاڑ کے اوپر سے جاری ہوتا ہے، اُس کو اگر کوئی تُرت چاہے کہ ایک طرف سے دوسری سمت بہاوے تو یہ نہیں ہوسکتا، ناحق آپ ہلکان ہوگا اور سب کے نزدیک نادان ہوگا اور جو یہ تدبیر کرے کہ پہلے اُس کا زور گھٹنے دے، پھر اہستہ آہستہ احتیاط سے ایک طرف مٹّی اور کوڑے سے بلند بناوے، تب جیدھر چاہے اُس طرف ذوق سے لے جاوے۔ اسی طرح مرضی اور تدبیر پادشاہ کی جو فتنے اور فساد سے ملی ہوئی ہو، اُس کو بھی نرمی اور ملایمت سے راہ پر لاوے، نہ کہ پند و نصیحت مچاوے، بلکہ دونو ہاتھ جوڑ کر نہایت عاجزی سے جو صلاحِ نیک اُس کے خیال میں آوے، اگرچہ خلاف اُن کی سمجھ کے ہو، پر کہہ سناوے، اور سہج میں خلوت کے وقت فرصت پاکر مثلیں اور حکایتیں اُس مطلب کے موافق کہہ کر پادشاہ کی خاطر نشان کرے اور وہ دُھن جو اُن کے دل میں سمائی ہے اور اُن کے مزاج کو بھائی ہے، کسو خوش آیند تدبیر اور حیلے سے اُن کی طبیعت سے باہر نکالے اور جو جو قباحتیں اور خلل اُس بات میں ہیں، ندھڑک جتاوے۔ ابیات:

جو چاہے تو نرمیؔ و دانائی سے — تو سلطان کی رائے کو پھیر دے
وگر تو درشتی سے ٹک بول اُٹھے — تو مشکل ہے جو بات اُن کی ٹلے
تو پہلے یہ بہتر ہے حکم اُن کا مان — جو فرصت ملے، فکر کر جو تو جان

ساتویں، منصب اور رتبے اور مصاحبت پر بادشاہوں کی اور اپنی مختاری پر مغز بیا لا نہ کرے اور غرور میں نہ آجاوے، کیونکہ مزاج سلاطین کا کبھو مانند پانی کے نرم ہے اور کدھو آگ کی طرح گرم ہو جاتا ہے، اُن پر

اعتماد نہ رکھے، اور یہ بھی یقین جانے کہ جو خدمت یا عمل ہے، ایک نہ ایک روز اُس کو تغیری کا خلل ہے اور مال کو زوال لگا ہوا ہے۔

**نکتہ:** ایک دانا سے کسو نے پوچھا کہ تم گھر کیوں نہیں بناتے؟ جواب دیا کہ اس شہر میں دو گھر ہیں: ایک تو مکان کچہری کا؛ جب خدمت پر جاتا ہوں، وہاں رہتا ہوں۔ اور دوسرا گھر پنڈت خانے کی کوٹھری ہے، جب بیکار ہو آتا ہوں، وہاں گزران[1] کرتا ہوں۔ بیت:

غرور اور فکر نہیں اقبال اور ادبار میں لازم
کہ جب تک تو پلک مارے، نہ یہ دیکھے نہ وہ دیکھے

آٹھویں، جب تک ہو سکے، نیکی اور احسان کرے اور یہ یاد رکھے کہ یہ زمانہ یکساں نہیں رہتا اور کسو سے وفا نہیں کرتا۔ ابیات:

اُس سے پہلے جب کہ ساقی دہر کا زہر دے دولت کے شربت میں ملا
ٹوپی اور پگڑی کو تو سر سے اُتار دل کسو کا کر خوشی اے میرے یار
سر سے تیرے تاج کو ہوگا زوال چاند سا مکھڑا بنے گا جوں ہلال

نویں، بے کسوں اور امیدواروں کی حاجت روا کرنے میں کوشش دل و جان سے کرے کہ پادشاہوں کی ملازمت اور خدمت کرنے کے گناہ سے اگر پاک ہوا چاہے تو محتاجوں کی احتیاج اور آرزو بر لاوے۔

**روایت:** امیر المومنین امام حسین علیہ السّلام اکثر یہ فرماتے کہ اگر کسو ایمان دار مسلمان کی حاجت کو میں روا کروں تو میرے نزدیک ستّر برس تک مسجد میں بیٹھ کر خدا کی بندگی کرنے سے بہتر ہے۔ اور حضرت دانیال پیغمبر علیہ السّلام سے روایت کرتے ہیں کہ اکثر فرماتے کہ کتنے برس تک رکاب پادشاہ کی جب وہ سوار ہوتا، میں تھامتا، اِس حرکت سے میرے دل کا یہ مطلب تھا کہ کسو طرح خلقُ اللہ کی احتیاج میرے ہاتھ سے بر آوے۔ چنانچہ اکثر ولیوں اور حکیموں نے یہی بات سوچ کر خدمتیں سلاطین کی اختیار فرمائی ہیں۔

[1] مخ اور مط: گذران۔

**نصحیت:** شیخ کبیر، پاک کرے اللہ اُن کی جان کو، آپ بیان کرتے ہیں کہ ایک دن میں کسو مسلمان کے کام کی خاطر ستّر دفعہ عضدالدّولہ کے رو بہ رو گیا، پر وہ کام نہ بن آیا۔ آخر عضدالدّولہ نے کہا: اے شیخ! تم عجب آدمی ہو، اتنی بار ایک بات کے واسطے تم آئے گئے، پر وہ پوری نہ پڑی، تس پر بھی تم دوڑے آتے ہو اور خالی پھر جاتے ہو، اب تو باز آؤ اور میرا مغز نہ پھراؤ۔ شیخ بولے: اے خلیفہ! میرا کام پورا ہو چکا، کیونکہ میری نیّت فقط رضاے خدا پر ہے اور میں یقین جانتا ہوں کہ اللہ اس میری آمد و شد سے راضی ہوا، لیکن تو اپنے جی میں سوچ کہ تیرا کام ادھورا رہا جو ایک کام مسلمان کا تو نے نہ سنوارا اور محتاج کو نا اُمید رکھّا، اور یہ بھی تو خوب جانتا ہے کہ جب تک اہلِ دولت اور صاحبِ قدرت خدا کے بندوں کے کام نہ بناویں گے، اُن کے بھی کام نہ بنیں گے۔ بیت:

کر فقیروں کے کام کو انجام  کہ تجھے بھی بہت سے ہیں گے کام

عضدالدّولہ پشیمان ہوا اور سر دھنا اور بہت سا رویا، وہیں جس کام کے واسطے شیخ سعی کرتے تھے، دستخط کردیا اور روا کیا۔ بیت:

کام میں اوروں کے تو کوشش کر  کہ ترے کام بھی ہوں سب بہتر

دسویں، پادشاہ کے مزاج کو نیک کاموں کی طرف لاوے اور اچھی اچھی باتوں کی چونپ دلاوے، یہاں تک کہ اُن کے سبب سے خیر ایک عالم کو پہنچے۔

**حکایت:** کہتے ہیں کہ وزیر اتابک کا مردِ نیک اور مخیّر تھا، بہت سا مال پادشاہ کے خزانے سے ہر روز خیرات کرتا۔ آخر اور کارباریوں نے ایک روز حضور میں یہ احوال عرض کیا کہ جہاں پناہ کا روپیا وزیر تمام برباد دیتا ہے اور جا بے جا صرف کیا کرتا ہے، کوئی اُس کے منہ پر نہیں رکھ[1] سکتا۔ اتابک نے سن کر خزانچی کو بلایا اور فرمایا کہ خبردار! اب اُس کے حکم سے کسو کو کچھ نہ دیجو، نہیں تو تیرے پِتّے نکلوا ڈالوں گا یا ہاتھ کٹوا دوں گا۔

---

۱ مط: کہہ نہیں سکتا۔

اتفاقاً اُسی روز کسو درویش نے وزیر سے سوال کیا۔ مستوفی کو فرمایا
کہ فلانی چیز اور اتنا نقد اس کے نام خیرات میں لکھ۔ مُتصدّی نے ذرا
تامّل کیا۔ دیوانِ اعلا نے ٹوکا کہ کیوں تامّل کرتا ہے، شاید ڈرتا ہے کہ
تیرے ہاتھ قلم ہوں گے، کیا اِس سے نہیں خوف کھاتا کہ ابھی فرماتا ہوں
کہ اُلٹا لٹکا دیں اور مارے بانسوں کے فرش کر ڈالیں۔
یہ خبر حضور تک بہ جنس پہنچی، وزیر کو یاد فرمایا اور خفگی سے کہا:
تو مشرف کو کس واسطے لٹکواتا تھا؟ عرض کی کہ میں یہ چاہتا ہوں کہ
پادشاہ کے سرا پردۂ دولت کی طناب کو پایداری کی میخ سے مضبوط باندھوں،
پر وہ نہیں چھوڑتا اور نہیں سمجھتا، آپ غور فرمائیے کہ لائق تنبیہ اور تعذیر
کے ہے یا نہیں؟ پادشاہ، وزیر سے یہ نکتہ سن کر رویا اور وزیر کا مرتبہ بلند کیا۔

اور یہ بھی تواریخ میں حکایت لکھی ہے کہ سلطان ملک شاہ سے لوگوں
نے عرض کی کہ نظام الملک ہر سال لاکھ دینار خزانۂ عامرہ سے عالموں
اور صالحوں اور متوکّلوں اور گوشہ نشینوں کو بانٹتا ہے، اس صورت میں
آپ کے فیض کا نام نہیں ہوتا، اتنے روپیوں سے بہت سا لشکر جمع ہوسکتا
ہے جو ایک وقت کام بھی آوے۔ سلطان نے یہ بات خواجہ[1] کے منہ پر رکھی۔
اُس نے جواب دیا کہ راست ہے، اگر اتنے روپے کو دیں تو البتّہ دن کی
ایسی فوج تیّار ہو سکتی ہے کہ دشمنوں کو شمشیر سے کہ طول اُس کا ڈیڑھ
ہاتھ ہے، اور تیر سے کہ میدان اُس کا تین سو قدم ہے، آپ کی ذات سے دفع
کریں گے؛ لیکن فدوی، جہاں پناہ کی خاطر شب کا لشکر اس ڈول کا تہیّا
کرتا ہے کہ شام سے صبح تک خدا کی بارگاہ کے دروازے پر راستی اور
درستی کے قدم سے کھڑے رہتے ہیں اور تمھارے واسطے زبانِ دعا کی اور ہات
حاجت کے مانگنے کے لیے کھولے ہوئے، شمشیر سے ہمّت کی ابر کے
چلتے پر وار اور تیرآہ کا ساتوں سپر سے آسمان کی پار کرتے ہیں، اور
سرکار کا تمام لشکر اور ہم سارے خانہ زاد اُن کی پناہ میں امن چین سے
خوش و محفوظ[2] رہتے ہیں۔ بیت:

نہ کہہ تو یہ کہ کسو کی پناہ میں ہے فقیر
کہ پادشاہ بھی درویش کی پناہ میں ہے

---

۱ مط: خواجے۔ ۲ مط: اور۔

ملک شاہ سن کر بے اختیار زار زار رویا اور بولا : شاباش ! تو میری حفاظت کے لیے ایسا ہی لشکر دعاگویوں کا اور بھی جمع کر۔

گیارھویں، جب کچھ خدمت یا حکومت پاوے تو اُس درجے کی قدر سمجھے اور اُس سے کچھ فائدہ اُٹھاوے اور دوستوں اور آشناؤں سے رعایت اور مروّت کرنے کی کوشش بچاوے، بلکہ سب سے موافقت کرے، کسو کو آزار نہ پہنچاوے، نہیں تو جس روز اُس خدمت سے تغیّر ہو جاوے، سوائے افسوس اور شرمندگی کے کچھ اور ہاتھ نہ آوے۔ مصرع: کیا فائدہ مقدور کو گر تونے نہ سمجھا۔

حکایت : سنا ہے کہ کوئی امیر خدمت سے بیکار ہوا، اکثر پچتاتا بلکہ آنکھوں میں آنسو بھر لاتا۔ آشناؤں نے کہاکہ تجسا عزیز پختہ مزاج معزول ہونے کا غم کرے اور ایسا پھوٹ بہے۔ بولاکہ میں تغیری سے نہیں کڑھتا اور نہیں روتا، کیونکہ یہ یقین جانتا ہوں کہ عمل کو عزل اور خدمت کو تغیری لگ رہی ہے، پر اتنی میری بے قراری اور نالہ و زاری فقط اس خاطر ہے کہ اگر اُس وقت میں مینے کسو کے ساتھ نیکی کی ہے تو دل میں پچتاتا ہوں کہ کاشکے زیادہ بھلائی کرتا، اور اگر[1] کسو سے بدی کی ہے تو اُس کا اندیشہ دل میں آتا ہے کہ میں جانتا تو بدی نہ کرتا۔ بیت :

آخر تو ملے گا نیک و بد کا بدلا     اے کاش میں سب سے زیادہ نیکی کرتا

بارھویں، خلقت کے رجوع سے اور غرض مند آدمیوں کے آنے سے تنگ نہ آوے اور اُن سے ملنے کے وقت نہ کُھنساوے، اور اگر وہ کچھ کہیں تو تیوری نہ چڑھاوے اور یہ یقین سمجھے کہ جو شخص خدمت یا اختیار پاتے ہیں، اُن کے دروازے پر لوگ بے اختیار چلے آتے ہیں اور اپنے دل کا مدّعا کہہ سناتے ہیں اور خوشی بہ خوشی دعائیں دیتے چلے جاتے ہیں، پس خدا نے اپنے فضل سے جس کو مختار بنایا، خلقُ اللہ کے ہجوم اور بھیڑ سے اُسے چھٹکارا نہیں۔

---

[1] مط: اور کسو سے۔

نصیحت: کہتے ہیں کہ فضیل بیٹا سہیل کا اپنی وزارت کے دنوں میں ایک روز کسو صاحبِ ہوش سے کہنے لگا کہ میں آمد و شد سے آدمیوں کی نہایت بہ تنگ آیا ہوں اور فریادیوں اور داد خواہوں کے ساتھ ضق ضق بق بق کرتے کرتے ناک میں دم آیا ہے، اس کا کیا علاج کروں؟ اُس نے جواب دیا کہ اے وزیرالممالک! تکیہ عزّت اور رتبے کا اپنی پیٹھ کے پیچھے سے اُٹھا ڈالو اور مسند وزارت اور حکم رانی کی تہ کر رکھو، آج سے میں اپنا ذمّہ کرتا ہوں اگر پھر کوئی تمھیں ستاوے یا کسو کے لیے ایک چڑیا بھی تمھارے پاس آوے۔ قطعہ:

جس کو ہے اختیار، اُس کے پاس لوگ بے اختیار آتے ہیں
جب کہ وہ اختیار جاتا رہا وُہیں سب اُس کو چھوڑ جاتے ہیں

تیرھویں، اچّھے اچّھے دوستِ جانی پیدا کرے جو ظاہر و باطن[1] یکساں ہوں، کیونکہ دنیا کی ساری نعمتوں میں یہ بڑی نعمت ہے کہ یکدل اور یکرو آشنا ہاتھ لگیں، چنانچہ بزرگوں کا قول ہے کہ ایک دوستِ با اخلاص، بہتر ہے زرِ خالص کے گنج سے۔ چودھویں، جو عامل پیشہ اور حاکمِ بے اندیشہ ظالم ہوں یا کچھ اُن کی خیانت ظاہر ہوئی ہو تو ایسوں سے غفلت نہ کرے، بلکہ ہمیشہ اُن کے احوال کی تلاش اور خبر گیری میں مشغول رہے اور دُکھ دہندے موذیوں کو رعیّت اور غریبوں پر حاکم نہ بناوے، اور جس وقت دغابازی یا چوری اور بدعت اُن کی معلوم ہو، وہیں ایسی سزا دے کہ اُن کے گناہ سے بھی زیادہ ہو، تو دیکھ کر سب کے کان کھڑے ہوں اور کانپ جائیں، پس ایسی جگہ سیاست کرنے میں دیر نہ کرے۔

پندرھویں، عاملوں اور اہلِ خدمات سے رشوت نہ لے، اس واسطے کہ جب تک کوئی دوسرے سے گھوس نہ لیوے، ممکن نہیں کہ وہ اور کو رشوت دیوے، پس دیوانِ اعلا خود رشوتی ہوا توگویا اُس نے گھوس لے کر، سب کو پروانگی رشوت کھانے کی دی۔ اور دیانت داروں کے نزدیک رشوت لینی اور دینی

---

۱ مط: ظاہر و باطن میں۔

دونو حرام ہیں، اور ظاہر میں یہ قباحت ہے کہ رشوت لینے والا، رشوت دینے والے کا کنونڈا ہو جاتا ہے، پس کنونڈا ہونا وزیر کا بڑا خلل رکھتا ہے، پھر یہی[1] مثل اُس پر ٹھیک ہوتی ہے کہ جیب کی کہوں یا تلوے کی۔ مختار کو لالچ مناسب نہیں۔

سولھویں، اگر حاسد اور مفسد کے مکر وحیلے سے یا مخالف اور دشمن کی دغا اور بدی سے مطلع ہو، اس[2] طرح ظاہر نہ کرے کہ سننے والا سمجھے کہ اس کے دل میں کچھ خوف آیا، اور پادشاہ کے رو بہ رو دشمنی اور فساد منہ پر نہ لاوے کہ یہ حرکت بھی شاہد اور موافق اُن کی بات کے ہووے گی۔ اور اگر وقت سوال جواب کے تکرار اور قضیہ بڑھ جاوے تو بوجھ بھار اور ہوش مندی سے قائل کرے اور جلدی، ہلکا پن کو کام نہ فرماوے، کیونکہ یہ مقرّر ہے کہ جس کے مزاج میں حلم اور بردباری ہے، وہ ہر طرح غالب رہتا ہے، اور جو کچھ کہنا ضرور پڑتا ہے، سمجھ بوجھ کر کہتا ہے۔

سترھویں، اپنے تئیں سلطان کی نظر میں ایسا دکھلاوے اور اُن کے گوشۂ خاطر میں گھر بناوے کہ وہ اُس کو اپنا خاص خادم سمجھیں اور یہ بھروسا رکھیں کہ جب ہم ٹک حکم کریں گے یا اشارت فرماویں گے تو یہ اپنا تمام مال اور گھر بار بلکہ جان تک نثار کردے گا۔ جس وقت یہ درجہ پیدا کیا تو مال و اسباب اس کا پادشاہ کی طمع سے محفوظ رہا اور جو کچھ اس کے پاس ہے، پادشاہ نے معلوم کیا کہ یہ سب سرکار کا مال ہے اور گویا اپنے ہی تصرّف میں ہے۔ اٹھارھویں، جس آدمی کو خدمت دیوے، چاہیے کہ خوب تامّل اور غور سے پہلے اُس کی چال ڈھال رو بہ رو اور غائبانہ دریافت کرلے، تب جو کام اُس کے لائق ہو، دے[3]۔ اور جب تک بارہا نہ آزماوے، ہرگز اُس پر اعتماد نہ فرماوے جو آخر کو اپنی حرکت سے نہ افسوس کھاوے اور نہ پچتاوے۔ ابیات:

اُسے پہلے دانائی میں آزما ۔۔۔ وہ جتنا ہو، اُتنا[4] ہی درجہ بڑھا
بہت دن تلک جو نہ جانچے اُسے ۔۔۔ نہیں چاہیے غور اُس کی کرے

---

۱ مط: وہی۔ ۲ مط: تو اس طرح۔ ۳ مط: دیوے۔ ۴ مط: وتنا ہی۔

اُنیسویں، جس کام کو دیکھے کہ اُس میں دخل کرنا اور درآنا آسان ہے لیکن اُس سے عہدہ برا ہونا اور بے لم رہنا اور اُس میں سے اپنا قدم نکالنا مشکل نظر آتا ہے، تو اُس میں ہرگز ہاتھ نہ ڈالے کہ داناؤں نے کہا ہے، بیت:

یو نہیں پر اک کام میں تو گھس نہ جا　　راہ نکلنے کی تو پہلے بنا

اور صاحبِ قلم، مُتصدّی کے فرقے کو کہتے ہیں جو بادشاہوں کی سرکار میں علاقہ دفتر کا اور نوشت خواند کا رکھتے ہیں، اُن لوگوں کو خواہ مخواہ ضرور ہے کہ دیانت دار اور خوش مزاج ہوں جو خاوند کی کوڑی پر نظر نہ رکھیں اور سارا عملہ فعلہ اُن سے راضی اور شاکر رہے اور قابل اور ہوشیار ہوں اور محاورے اور اصطلاحوں سے خبردار۔

نصیحت: ارسطو حکیم سے کسو نے سوال کیا کہ عرض بیگی پادشاہ کا بہتر یا متصدّی؟ جواب دیا کہ ناظر، فقط خبر دینے والا ہے اور دیوان، مختارِ کل سلطنت کا۔ اور اگر دبیر لطیف طبع اور بے طمع ہو، تو بہت سی کفایتیں اُس کے ہاتھوں سے ہو سکتی ہیں۔

حکایت: کہتے ہیں کہ ایران کے پادشاہ کی عادت تھی کہ جب حریف سے لڑائی روبکار ہوتی تب اپنے لشکر میں سے ایک غول کو سیاہ جامے پہنواتا، جوں صفیں مُقابل ہوتیں تو اُن کو فرماتا، وہ بلاّ کرتے اور لڑائی کو اُٹھالیتے۔ ایک دفعہ یوں اتّفاق ہوا کہ توران کے پادشاہ نے پچاس ہزار سوار سے قصد اُس کا کیا۔ جب دونو فوجیں سنمکھ ہوئیں اور پرے آراستہ ہوئے، اُس وقت شاہ ایران تھوڑے سے خواصوں کو ساتھ لے کے ایک ٹیکرے پر کھڑا تھا، حریف کے لشکر کی بھیڑ اور بہتایت دیکھ کر خیال میں آیا کہ آج کے روز جنگ کو موقوف رکھوں تو بہتر ہے، قلمدان یاد فرمایا اور وہیں دستخطِ خاص سے ایک شقّہ میر بخشی کو لکھا کہ سیاہوں[1] کو کہو کہ پیچھے کھڑے ہوں۔ منشی دانا تھا، دل میں سوچا کہ اگر لشکر منہ موڑے گا اور کھیت چھوڑے

---

[1] مط: سیاہ داروں کو کہو۔

گا، حریف کی فوج بھی اور منگری ہوگی، شاید ہماری طرف شکست پڑے:
جلد ایک نقطہ سیاہوں[1] کے نیچے دھر دیا «سپاہوں[2]» ہوگیا۔ جب یہ حکم نامہ
سپہ سالار کو پہنچا، جتنے سردار لشکر کے تھے سمجھے کہ مدد آئی، اس
بھروسے پر سب کے دل چوگنے ہوگئے، قدم[3] آگے بڑھائے اور دشمن کی
سپاہ پر جا گرے اور تلواروں کے نیچے دھر لیا۔ طرف ثانی کے لشکر نے
ایدھر کی فوج کی یہ جرأت اور دلاوری جو دیکھی، گھونگھٹ کھایا اور منہ
پر سے ٹل گئے[4]۔ غرض ایک نقطے[5] کی مدد سے جو اُس فہمیدہ مُحرّر نے
اُس رقعے پر زیادہ کیا، پچاس ہزار مردِ جنگی شکست فاش کھا گئے۔ اور
نو پسندوں کی دانائی کے حق میں ایک نقل اور ہے:

**حکایت:** لکھتے ہیں کہ ایک بادشاہ نے دوسرے بادشاہ کو یہ عبارت لکھی
تھی کہ پیشتر اُس سے کہ تو مجپر گرے، میں اپنے تئیں تجپر گراؤں گا۔ جب
یہ نامہ پڑھا گیا، سب امیر و دبیر سن کر حیران رہ گئے کہ اس کے جواب
میں کون سا نکتہ لکھا چاہیے۔ اسی غور و فکر میں سب سر جھکائے کھڑے
تھے، ایک متصدّی ہوش مند بھی بادشاہ کے دربار میں حاضر تھا، آداب بجا
لاکر عرض کرنے لگا: اگر حکم ہو تو میں اس بات کا جواب ایسا لکھوں
کہ سب کو پسند آوے۔ بادشاہ نے فرمایا: اس سے کیا بھتر۔ تب اُس نے اپنے
بادشاہ کی طرف سے لکھا کہ میں مانند پتّھر کے ہوں اور تم بجائے شیشے کے،
خواہ تم مجپر گرو یا میں تم پر گروں، ظاہر ہے کہ کون شکست پاوے گا۔
سب ارکانِ دولت نے اِس جوابِ معقول کو سراہا اور پسند کیا۔ بادشاہ نے
اُس کو بڑا کام دیا۔ بیت:

عقل مندی سے بات جو لکّھیں عاقلوں کو پسند آتی ہے

اور ایک گروہ عملداروں کا ہے جن کو خدمت پیشہ کہتے ہیں، یہ بھی وزیروں
سے علاقہ رکھتے ہیں، پس جو کوئی عامل کہلاوے اور خدمت کماوے، ضرور
ہے کہ نیک ذات اور خوش مزاج ہو اور لالچ اور رشوت سے پاک ہووے۔

---

[1] مط. سیاہ داروں کے۔ [2] مط: سپاہ داروں۔ [3] مط: لشکر آگے بڑھایا اور آپ
پیچھے ہوکر دشمن کی سپاہ پر جا گرے۔ [4] مط: ٹل گیا۔ [5] مخ: نکتہ۔ یہاں مط کو
ترجیح دی گئی ہے۔

**نصیحت:** نوشیرواں اکثر فرماتا کہ عامل پیشہ کو لازم ہے کہ اپنا ہاتھ کھلا بھی رکھے اور بند بھی، یعنی ظلم میں بستہ اور بخشش میں کشادہ رکھے اور کوئی نئی رسم یا قانون ایسا جاری نہ کرے جس میں رعیت دکھ پاوے اور قاضی کی مونج ہو جاوے کہ ایسی بدعت سے پادشاہ کو بھی بدنامی آوے اور اُس کی بھی گردن میں طوق لعنت ملامت کا پڑے۔

**حکایت:** کہتے ہیں کہ کسو وزیر نے ایک عامل کو خدمت پر بھیجا، اُس نے پرگنے پر سے عرضی کی کہ اگر فلانا کام کروں تو روپیا بہت ساتھ لگتا ہے۔ وزیر الممالک نے جواب میں لکھا کہ رعیت اور خوش باش بے چارے غریب اور عاجز ہوتے ہیں، چنانچہ زبان اُن کی گونگی اور ہات اُن کے نہایت کوتاہ ہیں، چار دن کے واسطے جو تو اس کام پر گیا ہے، غنیمت جان اور ایسی چال مت چل اور ایسا خیال مت کر کہ باعث تیری بدنامی کا اور موجب لعنت اور خواری[1] کا ہووے۔

اور لازم ہے کہ انسان خوب اپنے دل میں غور کرے کہ اگر بادشاہ یا وزیر یا امیروں کو اپنی طرف سے راضی رکھا چاہے تو طرف داری رعیت کی منظور رکھے اور اُس کی ناخوشی کو اپنی نا خوشی سمجھے، کیونکہ یہ یقین ہے کہ جس کسو کی اِتنی ہزار خلقت دشمن ہو، وہ کیونکر سلامت رہے گا اور آفت سے بچے گا، اور برعکس اِس کے اگر رعیت پرجا خوش وقت ہو تو خفگی اور بے مزگی پادشاہ کی سہج ہے۔

**حکایت:** کہتے ہیں کہ خلیفہ نے ایک شخص کو خدمت پر متعین کیا، اُس کم بخت نے وہاں پہنچتے ہی جتنی نیک رسمیں قدیم سے چلی آتی تھیں، یک قلم اُٹھادیں اور ظلم کے نئے نئے قاعدے اور قانون جاری کیے، اِس باعث سے بہت خزانہ تحصیل کر کے حضور میں روانہ کیا، لیکن جب آپ خلیفہ کے رو بہ رو آیا، نہایت خفگی میں پڑا اور محاسبے میں گرفتار ہوا،

---

1 مط: اور خواری کا میری۔

یہاں تک کہ ایک مدت پنڈت[1] خانے میں قید رہا، بعد اس کے پادشاہ کا حکم ہوا کہ فلانا پھر اُسی کام پر جاوے اور دس پندرہ سال کا مال حضور میں لاوے۔ وہ شخص حیران ہوا اور کسو بزرگ سے اِس بات کی مصلحت کی۔ شیخ نے اُسے صلاح دی کہ اب تو[2] شوق سے قبول کر، کچھ خوف نہیں، لیکن اِس مرتبہ محال پر جاکر انصاف کی رسموں کو رواج دیجیو اور بدعتوں کو مطلق اُٹھا ڈالیو اور رعیت کا دل ہاتھ میں لائیو اور درویشوں اور مستحقوں کا روز روزینہ اور ملکِ ائمہ بالکل چھوڑ دیجیو[3]، میرا ذمہ جو کچھ آفت یا ملامت تجھے پہنچے۔ وہ سرفراز ہوکر گیا اور جو جو کچھ اُس مردِ خدا نے فرمایا تھا اُسے عمل میں لایا۔ جب پھر حضور میں آیا تو جتنا خزانہ سالِ گذشتہ میں لایا تھا، وِتنا نہ لایا، باوجود اِس کمی کے، مہربانی اور سرفرازی خلیفہ نے اُس پر بہت سی فرمائی۔ اُس عامل نے اِس صورت کے سبب کا شیخ سے سوال کیا کہ اگلے برس مینے نہایت کفایت کی تھی اور خزانہ بہت داخل کیا، تس پر غضبِ سلطانی میں گرفتار ہوا اور بڑے بڑے[4] عذاب دیکھے، اور اِس سال نقد خزانہ کم آیا اور مرتبہ بڑا پایا۔ اُنھوں نے فرمایا کہ اگلی دفعہ کئی ہزار بندے خدا کے تیرے مُدعی تھے، اُس کا وہ نتیجہ ملا اور اِس بار سب خلق اللہ تیری شفیع اور دوست ہے، جس کا یہ پھل پایا۔ بیت:

بدی نہ کر کہ یہ دنیا کی کھیتی جب پکے    درانتی سے تو زمانے کی کاٹے جو بووے

اور مصاحب اور ندیم جو پادشاہ کے حضور کی صحبت میں سرفراز ہوئے ہوں اُن کو بھی سلاطینوں کے آداب کی رعایت اور اُن کی حرمت کے قاعدوں کو لحاظ میں رکھنا واجب ہے۔ پس شرط ہوش مندی کی یہ ہے کہ جو چیز پادشاہ کے مزاج کے پسند ہو اور جو بات اُن کے نزدیک ناپسند اور مکروہ ہو، دریافت کرے لیکن ظاہر نہ کرے۔ اِس لیے کہ اگرچہ وہی ایک چیز ہے کہ اوروں کے نزدیک بد ہے لیکن بادشاہ کی ریجھ ہے۔ اور یہ بھی پادشاہ کے

---

[1] مط: بندی خانے میں۔    [2] مط: اب شوق سے۔    [3] مخ: چھوڑ دے۔ مط کو ترجیح دی گئی۔    [4] مط: اور بڑے عذاب۔

ہم صحبتوں کو واجب ہے کہ اپنے دل پر نقش کا لحجر کریں کہ خدا کی عبادت میں اور بندوں کی خدمت میں کوئی چیز فائدہ مند نہیں مگر اپنے دل کی خواہش اور تن کی آسایش کو مطلق اُٹھادے ؛ جب اِس بات پر اُس نے عمل کیا تو جو بات یا کام کہ اُس کے اور پادشاہ کے درمیان آجاوے ، اپنی خوشی کو ترک کردے اور رضامندی سلطان کی سب پر بالا رکّھے تو اِس حرکت کا جو فائدہ ہوگا سو اِسی کو ملے گا ، اور اگر پہلے اپنے ہی فائدے کو دوڑے گا اور اپنی ہی بہتری میں مشغول رہے گا تو ایک نہ ایک دن اُس کام میں خلل آوے گا۔

اور اگر سلطان[1] سے کوئی نالائق حرکت نظر پڑے ، ہر گز کسو صورت سے ظاہر نہ کرے اِس لیے کہ یہ حضور میں منھ لگوا اور گستاخ ہو رہا ہے ، پس لحاظ رکّھے کہ جو بات ایسی ہو کہ حق اِسی کی طرف ہو ایکن ادب کی شرط یہ ہے کہ اپنے قصور کو قبول کرے اور اگر کوئی بات بھول گیا ہو تو اپنی تقصیر سمجھے اور اگر اُس میں اور پادشاہ میں کچھ تکرار کی سی بات آوے تو واجب ہے کہ ہر طرح اپنی ہی چوک بتاوے۔ اور ایک دستور پادشاہ کی خدمت کے ادب کا یہ ہے اُن کے حضور میں آنکھ اور دل اور ہاتھ اور زبان سے رجوع رہے اور انھیں کی طرف خیال رکّھے۔ ابیات[2] :

لازم ہے ، رکھے بات پہ شاہوں کی کان
اور اُن کی طرف لگا رکھے آنکھ اور دھیان

---

۱ مط میں یہ عبارت اس طرح ہے :
،،اس لیے کہ یہ حضور میں منھ لگا اور گستاخ ہو رہا ہے ، لحاظ رکھے کہ کسی وجہ سے کسی کام میں پادشاہ پر قصور نہ ٹھہراوے اگرچہ حق بہ جانب اُس کے ہو۔ اور اگر سلطان سے کوئی نالائق حرکت دیکھے ، کسی صورت ظاہر نہ کرے ، اور اگر اتفاقاً بھول کر کہہ دے تو اقرار نہ کرے اگرچہ پادشاہ سن چکا ہو ، اس لیے کہ اقرار اور انکار میں بہت فرق ہے۔ اور اگر اس میں اور بادشاہ میں کچھ ایسا حال واقع ہوکہ بدی اس کی اس پر یا پادشاہ پر پھرے ، تو اس کو اپنے سر لے۔ اور ضرور ہے کہ پادشاہ کے حضور میں آنکھ اور دل اور ہاتھ اور زبان سے رجوع رہے اور انھیں کی طرف خیال رکھے ،،۔

۲ مط اور مخ میں یہی۔ یہ دردصل رباعی ہے۔

جو بات ہو نیک، اُس کو البتّہ کہے
جو ذکر ہو بد، اُس سے بچاوے دل و جان

**حکایت:** اصمعی کہتا ہے کہ ایک روز میں ہارون رشید کے پاس گیا، دیکھتا ہوں کہ تخت پر بیٹھا ہے اور ایک لڑکی برس پانچ ایک کی نزدیک اُس کے کھیلتی ہے - مجھے دیکھ کر بولا کہ تو جانتا ہے یہ کس کی بیٹی ہے؟ میں نے جواب دیا کہ مجھے معلوم نہیں۔ تب فرمانے لگا کہ میرے بیٹے کی بیٹی یعنی پوتی ہے، آگے آ، اِس کا ماتھا چوم۔ یہ سن کر میں گھبرایا اور حیران ہوا اور دل میں غور کی کہ اگر حکم اِس کا نہیں بجا لاتا تو خفگی میں پڑتا ہوں اور اگر اِس کا کہنا کرتا ہوں تو شاید غیرت کو کام فرماوے اور مجکو قتل کروائے[1]؛ لاچار ہو کر، اپنی آستین اُس لڑکی کے سر کو چھوائی اور آستین کے سرے کو بوسہ دیا۔ خلیفہ نے یہ حرکت جو دیکھی، میرا ادب کرنا اُسے خوش آیا، بولا کہ اگر یہ دانائی تو نہ کرتا تو بے اجل مرتا، میں تیرے قتل کا حکم کرتا۔ یہ بات کہہ کر ریجھا اور دس ہزار دینار بہ طریق انعام کے عنایت کیں۔ مینے وہ سب کی سب اپنے سلامت رہنے کہ شکرانے میں فقیروں اور بے کسو کو تصدّق کیں اور بانٹ دیں۔

یہ حکایت آدابِ ندما میں لکھی ہے کہ کسو بادشاہ کی سرکار میں ایک جوان نوکر تھا نہایت صاحب جمال اور خوش خصال۔ بیت:

چاند سورج سے چہرہ بہتر تھا ٭ مشک سے اُس کا خط معطّر تھا

ایک روز سلطان اپنے ایک مصاحب سے فرمانے لگے کہ یہ جوان خوب صورت اور خوش سیرت ہے۔ اُس نے عرض کی کہ درست ہے، حسن اِس کا بھبوکا اور نمکین، مزاج بھی پاکیزہ، خوش گوئی اور خوش روئی کی دونو صفتیں رکھتا ہے۔ تب پادشاہ نے کہا: تو اِس کو چاہتا ہے؟ بولا: نہیں۔ پوچھا: کیا سبب؟ التماس کیا کہ جو شخص جہاں پناہ کو دوست رکھے، فدوی بھی اُس کو دوست سمجھے؛ لیکن جس کسو کو قبلۂ عالم پیار کریں، غلام کی

---

[1] مط: کروادے۔

کیا طاقت کہ اُس سے دوستی کا دم مارے۔ سلطان کو یہ لحاظ اور ادب اُس کاخوش آیا اوراُس کی بات کو پسند فرمایا اور رتبہ اُس کا بڑھایا۔ قطعہ:

جس کو دولت ادب کی دیوے خدا مرتبے پر چڑھے تو دور نہیں
جو ادب ہے، حسب کی کیا ہے کمی گر ادب ہے، حسب ضرور نہیں

اگرچہ یہ رسالہ نہایت طول ہوا، پر اب ادب یہ چاہتا ہے کہ بس زیادہ اِس سے لنبے فرش پر قدم نہ رکّھوں، یعنی دعا دولتِ روزافزوں کے قائم رہنے کی کرکے تمام کروں۔ ابیات:

جو مختصر کیا اِس بات کو تو یہ ہے بھلا
لپیٹوں نامے کو، وقت اب دعا کا آپہنچا

الٰہی آسماں جب تک کھڑا ہے بڑوں کو مرتبہ تو نے دیا ہے

چمک نیزوں کی جو آسمان تک پہنچے ہیں اور جھلک نشانوں کی جو فلک کی مانند بلند ہیں، اِس پادشاہ زادۂ صاحبِ عقل اور جہاں کے آباد کرنے والے کے۔ ابیات:

چمکتا برجِ شاہی کا ستارا خدا نے اپنے ہاتھوں سے سنوارا
ابوالمحسن ہے وہ شاہِ جواں بخت مبارک ہووے اُس کو تاج اور تخت

جب تلک یہ چرخ، چرخ میں ہے یعنی روزِ قیامت تک، چمکتی اور جھمکتی رہے اور شان بزرگی کی اور دبدبہ سرداری اور بختیاری کا اُس کی پیشانی نورانی سے ظاہر ہوتا رہے اور دشمنوں پر غالب اور دوستوں کا طالب ہو کر، صد و بیست سال کی عمر[1] ہو۔ مصرع: یہ[2] دعا مجسے اور سب خلق سے آمیں ہو جو۔

ختم ہوا یہ رسالہ، جس میں بہت سے بھید دانائی کے اور حقیقتیں جو صاحبانِ دولت و اقبال کی کارروائی اور حکمرانی کو لائق[3] ہیں، اور نام اِس

---

۱ : عمر پاوے۔ ۲ مط : یہ دعا مجھ سے ہو اور سب خلق سے آمین ہو۔
مط : لائق تھیں، ہیں۔

کتاب کا کہ اسم مبارک پر اُس بزرگ کے ہے، اُسی سے تاریخ اِس کے تمام ہونے کی معلوم ہوتی ہے، تاریخ:

میں نے کہا قلم سے: کیا تو نے سر کو پانو
تیرے قدم سے چشمِ سخن کو ہے روشنی
اخلاقِ محسنی تو تمام اب لکھی گئی
تاریخ اِس کی لکھ لے تو «اخلاقِ محسنی»

فضلِ الٰہی سے اِس ترجمے نے بہ خوبی انجام پایا۔ اب دعا پر اُس والیِ ملک اور صاحبِ جاہ و جلال کی، جس کی نیّت خلق اللہ کی رفاہیّت پر مصروف ہے، تمام کرتا ہوں۔ قطعہ:

جب تلک آسماں کو ہے گردش اور پانی پہ ہے زمیں کو قرار
لاڈ [1] صاحب ہوں اور دنیا ہو رہے اقبال و بخت [2] و دولت یار

اب امّید ہے کہ جو منصفِ پُرمغز ہیں، دیکھ کر محظوظ ہوویں اور اگر کہیں [3] چوک ہوگئی ہو، پردہ پوشی کریں۔ اور جو خود پسند بے مغز ہیں [4]، اُن کی نگاہِ بد سے محفوظ اور پوشیدہ رہے۔ قطعہ:

گنجِ خوبی یہ جب ہوا معمور تب دعا مانگی میں نے: یا اللہ!
دوستوں کے تئیں مبارک ہو نہ پڑے حاسدوں کی اس پہ نگاہ [5]

تاریخِ گنجِ خوبی:

گنجِ خوبی جب کیا میں نے تمام کہنی اک تاریخ ہوئی مجکو ضرور
تب کہا دل سے کہ کر میری مدد وہ لگا کہنے بہ شادیؔ و سرور
«گنجِ خوبی لطف سے معمور ہے» لیک کر «بدگو» کو اس مصرع سے دور

میراماؔن لطفؔ

---

۱ مط: لارڈصاحب۔ ۲ مط: تخت۔ ۳ مط: اور اگر کہیں چوک پاویں، پردہ پوشی فرماویں۔ ۴ مط: ہوں۔ ۵ مخ میں اس قطعے کے بعد یہ عبارت ہے: ,, تمام شد نسخۂ گنج خوبی برائے سرکار جان رومر صاحب دام اقبالہ۔ ہر کہ خواند دعا طمع دارم زانکہ من بندۂ گنہگارم،،۔ اور اس کے بعد قطعۂ تاریخ ہے۔ مطبوعہ نسخے میں اس قطعے کے بعد خاتمۃالطبع کی عبارت اور ابواب کی فہرست ہے، ,, تاریخ گنج خوبی،، والا قطعہ اس میں موجود نہیں۔

# فرہنگ

| | |
|---|---|
| آدینہ : | جمعہ |
| آسا بردار : | (عصا بردار) چوبدار |
| آش : | شوربا، وہ پکّی ہوئی غذا جسے آسانی سے پی سکیں |
| آلتمغا : | جاگیر جو بادشاہ کی طرف سے عطا کی جائے اور وہ اس شخص کے بعد اُس کی اولاد کو نسلاً بعد نسلٍ ملتی رہے ، اُس کے فرمان اور سند کو آلتمغا کہتے ہیں |
| ابواب : | لگان سے زائد رقم۔ تاوان۔ وہ روپیہ جو مالگزاری کے ساتھ سڑک ، مدرسے وغیرہ کے چندے میں زمینداروں سے وصول کیا جائے |
| اپڈر : | خوف۔ شک و شبہ |
| اخوند : | اُستاد |
| اخیار : | اشرار کی ضد ، اچھے آدمی |
| اڑوار : | (اڑواڑ) وہ لکڑی جو چھت وغیرہ کے نیچے گر پڑنے کے اندیشے سے لگادیتے ہیں۔ ٹیکن ، روک |
| اشرار : | بُرے لوگ |
| اعرابی : | عرب کے صحرا نشیں ، جنھیں بدّو کہتے ہیں |
| اغتنام : | غنیمت جاننا |
| الوپ کرنا : | چھپانا |
| امنّیت : | امن ہونا |
| اُمّی : | ان پڑھ۔ رسول‌اللہ کا لقب (کیونکہ آپ نے ظاہری تعلیم حاصل نہیں کی تھی) |
| انجاح : | مطلب پورا کرنا ، مراد بر لانا |
| باری دار : | پہرے چوکی والے |

| | |
|---|---|
| بانی : | آواز ، بول چال ، قول ، فقیروں کی صدا |
| بانی کا حال دریافت کرے : | کسی کے پورے حالات معلوم کرے |
| باو : | ہَوا |
| باور : | یقین |
| بِت : | طاقت ، بساط ، عمر |
| بت باہرا : | اپنی بساط سے زیادہ کرنے والا |
| بت بنا : | جھوٹی باتیں گڑھنے والا، باتونی ، چرب زبان |
| بتیانا : | باتیں کرنا |
| بٹپار : | (بٹ مار) لُٹیرا ، ڈکیت |
| بجد ہوا : | ضد کی۔ اصرار کیا |
| بخت بلی : | خوش نصیب |
| بختیاری : | خوش نصیبی ۔ دولت مندی |
| بدبر : | بدباطن ، بدگمان |
| بدرہ : | تھیلی ، توڑا |
| برایا : | مخلوق |
| بردہ : | وہ لڑکے اور لڑکیاں جو لڑائی میں ہاتھ آئیں ۔ غلام ۔ قیدی |
| بکاول : | باورچی ، باورچی خانے کا داروغہ |
| بلنا : | سلگنا ، جلنا ، شعلہ اُٹھنا |
| بہا : | قیمت |
| بھاتی : | بھٹی |
| بہبہی ہوگی : | ہمت بڑھ جائے گی ۔ بہادر ہو جائے گی |
| بھچک : | حیران |
| بھٹیاری سرائے : | مراد ہے دنیا سے |
| بھس تکے : | بھنے ہوئے گوشت کے پارچے |
| بہلہ : | وثیقہ |

بہلہ بردار : وہ شخص جو روپوں ، اشرفیوں کی تھیلی لیے ہوئے شاہی سواری کے ساتھ ہو

بہیر بنگاہ : ڈیرہ خیمہ ، سفری لشکر کے ساتھ کے لوگ

بھینٹا : سامنا

بیالا نہ کرے : مغرور نہ ہو جائے

بے بہا : ان مول

بیچوبہ : ایک قسم کا خیمہ جس میں چوبیں نہیں لگائی جاتیں

بیخ : جڑ

بیہن : بیج

پادر ہوا : خیالی ، وہمی

پاکھر : ایک قسم کی لوہے کی پوشاک زرہ کی مانند جو اکثر جنگ کے موقع پر گھوڑے ، ہاتھی کو پہنا دیتے تھے۔

پال : چھوٹا خیمہ ، جس میں اکثر سپاہی رہتے ہیں۔ یا دکان دار میلے ٹھیلے میں لے جا کر اس میں یا دکان کا اسباب سجاتے ہیں

پال پرتل : سپاہی کا سامان ، اسباب ، خیمہ

پالایش کرے : بات کو مناسب اور درست ثابت کرے

پانو بلی : بہادر۔ لڑائی کے میدان میں مضبوطی سے قدم جمانے والا

پایان : انجام ، آخرکار

پُرانا : بوڑھا ، تجربہ کار

پروانگی : اجازت

پڑتی : خالی پڑی ہوئی زمین

پُشتی : مدد

پلاس : ٹاٹ ، موٹا کپڑا

پنڈت خانہ : جیل خانہ

پوڑھا : مالدار

پھرانا : جھنڈے کے پھریرے کا لہرانا
پیدا : آمدنی ۔ ظاہر
پین : چشمہ ، تالاب
تاک : انگور کی بیل
تَآنی : دیر کرنا
تُـتّھی : ٹونٹی‌دار ُلٹیا ۔ چھوٹا لوٹا
تد : تب
تُرت : فوراً
تریاک : (تریاق) زہرمہرہ
تصدیع : دردِ سر ، تکلیف
تفاوت : فرق
تقویم : جنتری
تقیّد : تاکید
تلی ماردو : کشتی کے پیندے میں‌سوراخ کردو
تم سارکے : تم جیسے
تَوأم : جڑواں ، وہ بچہ جو دوسرے بچّے کے ساتھ پیدا ہوا ہو
تودہ : ڈھیر ۔ وہ مٹّی کا ڈھیلا یا کچّی دیوار جس پر تیر انداز ، تیروں کی مشق کرتے ہیں
تھم : کھمبا
تھیلی مار : قاتل ۔ ٹھگ
تھیوا : انگوٹھی کا گھر جس میں نگینہ جڑا جاتا ہے تانبے یا پیتل کی تھگلی جس پر مُہر کندہ کی جائے
تَیقّظ : بیداری ، ہوشیاری
جامدار : داروغۂ ملبوسات ۔ مراد ہے شہر کے ناظم سے
جس : ثواب ، نیکی ، شہرت
جس گانا : نیکی کے ساتھ یاد کرنا

جُفتِ طاقِ نوشیرواں : نوشیرواں کے محل کا مقابل
جُگ : زمانہ ، مدت
جلوخانہ : ڈیوڑھی ۔ صحن جو امرا یا بادشاہوں کے درِ دولت کے سامنے ہو
جوار : پڑوس
جوتکھی : جوتشی
جوگنی : وہ روحیں جن کے اختیار میں اچھے اور بُرے وقت ہوتے ہیں ۔ بُھتنی
جوگا : لائق
جونرا بھونرا : قلعے یا محلوں کا تہ خانہ
جھجھّا : بارش لیے ہوئے تیز طوفان
چارے لگانا : پودے لگانا
چتیرا : مصوّر
چِلتہ : ایک قسم کا زرہ بکتر
چونپ : شوق ، خواہش ، بڑھاوا
چھاپ : مُہر ، ٹھپّا
چھوٹ : عکس ، چمک
حد : وہ سزا جو اسلامی شریعت کے مطابق دی جائے
حرف آنا : الزام آنا ، عیب لگنا
حواری : حضرت عیسیٰ کے اصحاب ۔ مجازاً : مدد دینے والا ، دلی دوست
حیوانِ ناطق : انسان
خاص پز : شاہی باورچی
خاوند : آقا ، مالک
خُتکا : سونٹا ، بھنگ گھوٹنے کا ڈنڈا
خِدم : خادم کی جمع ، نوکر چاکر

خُزادہ : خواجہ زادہ کا مخفّف ، صاحبزادہ ، سردار

خَوَرنق : مشہور بادشاہ بہرام گور کے محل کا نام

خوش طالعی : خوش نصیبی

دارالشّفا : شفاخانہ

دُرج : زیور یا جواہر رکھنے کا ڈبّا

درماہہ : تنخواہ

دل چل : بہادر ، نڈر

دلچلی : بہادری - رغبت

دم مارنا : بات کرنا ، منہہ سے اُف نکالنا ، دعوا کرنا

دودلا : جس کے دل میں کسی بات کے متعلق شک و شبہہ ہو - پس و پیش میں پھنسا ہوا

دوسار ہونا : تیر یا نیزے کا بدن کے پار ہو جانا

دہیکی : دس فی صدی محصول

ڈبرا : چھوٹا تالاب - پانی جمع ہونے کی جگہ

ڈِگنا : ڈگمگانا ، لغزش کرنا ، جگہ سے سرکنا

ڈنڈیوں سمیت : سپاہیوں کے ساتھہ

ڈہڈہا : تروتازہ ، سرسبز - شوخ رنگ

رجالُ الغیب : مردانِ غیب - آسمان کے وہ نشان کہ جس طرف وہ واقع ہوں ، اُدھر اُن دنوں میں احکامِ نجوم کے مطابق سفر کرنا منحوس خیال کیا جاتا ہے

رستگاری : رہائی ، نجات

رسوم : رسمیں - دستور - سرکاری حق - چندہ یا محصول زمینداری کے کسی حصّے سے رواج کے مطابق واجب الوصول ہو - اسٹامپ کی فیس -

رِفق : نرمی

راتب: روزمرہ کی خوراک، وظیفہ، روزینہ

روز روزینہ: روزانہ وظیفہ

روہت: تازگی، چہرے کی رونق

روہت گرے: سرسبز

رِہڑی: بنجر زمین۔ کھیتی کے ناقابل زمین

زمین شور: بنجر زمین

سادہ کار: وہ سنار جو سونے چاندی پر عمدہ اور نفیس کام بنائے

سبھتا: اطمینان

سبھتا جانتا ہے: نجات کی صورت سمجھتا ہے

سُرت: ہوش، سُدھ

سرس: زیادہ

سرے پاو: خلعت

سزاول: روپیہ وصول کرنے والا، محصّل

سکچتا ہے: ہچکچاہٹ محسوس کرتا ہے

سنمکھ: مقابل، منہ در منہ

سورج مکھی: ایک زرد رنگ کا پھول جو آفتاب کے ساتھ ساتھ اپنا رخ بھی بدلتا جاتا ہے۔ ایک قسم کی چھوٹی سی پنکھیا طاؤس کی کھلی ہوئی دم سے مشابہ، جس سے چہرے کی دھوپ بچاتے ہیں اور کبھی پنکھے کی طرح جھلتے ہیں

سوڑا موڑی: سامان۔ کپڑے۔ رضائی، کمبل وغیرہ

سومپنا: کنجوسی

سُہاونے: سُہانے

سیاست گاہ: وہ جگہ جہاں مجرم کو سزا دی جائے

سیر میں رکھیں: مطالعے میں رکھیں

شلیتہ : ٹاٹ کا بڑا تھیلا

شہ کانسہ : بڑا پیالہ

طاقیہ : ایک قسم کی ٹوپی

طُعمہ : لقمہ ، رزق ، شکاری پرندوں کا کھانا

طناب : رسّی

عجوزہ : بوڑھی عورت

عُشر : دسواں حصّہ

عُمدہ : سردار

عُہدے سے بر آنا : ذمّے داری کو پورا کرنا ۔ حق ادا کرنا

غُرفہ : دریچہ ، جھروکا ۔ بالا خانے کا برامدہ

غوری : تانبے کی کنگورے دار رکابی ۔ ایک قسم کی چینی رکابی جو زہر پڑنے سے ٹوٹ جاتی ہے

فرّاش : فرش بچھانے والا ۔ وہ شخص جس کے سپرد فرش فروش اور روشنی کی خدمت ہو ۔ جس کے اہتمام میں خیموں کا گاڑنا اور کھڑا کرنا ہو

فروتنی : عاجزی

فقرّو ہو جانا : غائب ہو جانا ، رفو چکّر ہو جانا

فہمید : سمجھ

فیمابین : درمیان ۔ دو آدمیوں کے درمیان

قاکی ضی مونج : اس موقع پر بولتے ہیں جب کسی شخص کے ذمّے ناحق کی مصیبت لگ جائے ۔ ایک قاضی صاحب کو مونج کی ضرورت پڑی ۔ ان کے کسی دوست نے بھجوادی ۔ متصدّی نے دفتر میں لکھ دیا کہ فلاں کے یہاں سے اتنی مونج آئی ۔ جب دوسرا قاضی آیا اور اس کو سرکاری کام کے لیے مونج کی ضرورت پڑی تو دفتر سے معلوم ہوا فلاں شخص سے مونج لی گئی تھی ، اس نے بھی انہیں کے یہاں سے منگوائی

قبائل : بیوی بچے

قبیلہ : بی بی

قرمساق : بھڑوا۔ پاجی، کمینہ

قرن : لمبی مدّت

قوت : خوراک

قوت بسری : بُرا بھلا کھا کر زندگی بسر کرنا

قوتِ لایموت : اس قدر خوراک جو زندگی قائم رکھنے کے لیے کافی ہو

قور : فیتا جو کپڑوں کے حاشیے پر لگاتے ہیں۔ خاصے کا ہاتھی۔ ہتھیار

کابین : مہر

کاٹھرا : کاٹھی

کارکردہ : تجربہ کار

کاہلی پڑا : بیمار ہوا

کپوت : نالائق بیٹا

کتمان : چھپانا

کٹھالی : چاندی سونا گلانے کی پیالی۔ وہ پتّھر کا گڑھا جس میں دھان کوٹتے ہیں

کٹھراپا : شرارت، بدذاتی

کد : کب، کیونکر

کدھو : کبھی

کرّوبیاں : فرشتے

کُریال کرنا : پرندوں کا خوش ہوکر اپنے بازوؤں کو کھجانا، پر پھڑپھڑانا

کڑوڑا : وہ شخص جو عاملوں اور محصّلوں پر خیانت کی نگرانی کے واسطے مقرر کیا جائے

کژدم : بچّھو

کسیرا : تانبے اور پیتل کے برتن بنانے والا اور بیچنے والا

کِشت کاری : کھیتی

کفِ پائیاں : کف پائی کی جمع ، ایک قسم کی پتلی ایڑی کی جوتی جسے سلیپر یا زیر پائی کہتے ہیں

کفِ دست میدان : وہ لق دق چٹیل میدان جس میں دور تک درخت اور آبادی کا نام نشان نہ ہو

کن کوت : کھڑے کھیت کا تخمینہ لگانے والا۔ کھڑے اناج کو کُوتنے اور اس کے دام لگانے والا

کنو نڈا : شرمندہ ، ذلیل و خوار ، احسان مند

کُنہہ : کسی چیز کی انتہا ، تہہ ، حقیقت ، نکتہ ، باریکی

کوٹ : قلعہ

کودک : لڑکا ، بچہ

کومھل : نقب

کھاتی : بڑھئی

کھم : کھمبا

کِھنڈ گئے : پھیل گئے

کُھنسانا : ناراض ہونا ، حسد کرنا ، منہ بنانا ، تیوری چڑھانا

کیا پدری اور کیا پدری کا پلیو : بے حقیت چیز کی نسبت بولتے ہیں

کیری آنکھ : کرنجی آنکھ۔ نیلی نیلی آنکھیں

کیش : مذہب

کیفی : متوالا۔ نشے میں چور

گولی : مٹکا

گھر گھالنا : گھر برباد کرنا ، لوٹنا ، گھر اُجاڑنا

گھونگھٹ کھانا : فوج کا مُڑ جانا یا شکست کھاجانا۔ فوج کا بھاگنے کے ارادے سے منہہ پھیرنا

لاف : خود ستائی ، شیخی ، ڈینگ

| | |
|---|---|
| اُچ فارسی : | سادہ فارسی |
| اُترا: | چغل خور |
| لوتھ : | لاش |
| لَوز : | بادام۔ ایک قسم کی محرّف تراشی ہوئی بادام کی مٹھائی |
| لولی : | ناچنے گانے والی عورت ، رنڈی |
| لونی زمین : | بنجر زمین |
| مبالغ کلی : | بہت روپیہ |
| متابعت : | پیروی ، فرماں برداری |
| کُشایش : | وسعت ، کشادگی |
| کنج و کاوش : | غور و فکر ، تحقیقات |
| مبرّات : | پاک اور بے عیب چیزیں |
| متصدّی : | پیشکار ۔ گماشتہ ۔ جمع خرچ کا حساب رکھنے والا |
| مجمل : | مختصر |
| محبوس : | قیدی |
| مُحصّل : | محصول وصول کرنے والا |
| محلّہ دیکھنے کی خاطر : | فوج کا معائنہ کرنے کی غرض سے |
| مخلصی : | رہائی ، چھٹکارا ، آزادی |
| مردک : | ڈھنگنا آدمی ، حقیر آدمی ۔ کلمۂ حقارت |
| مرکب : | گھوڑا |
| مُزیّب | سجا سجایا ، آراستہ کیا گیا |
| مسببُ الاسباب : | کسی کام کے بننے کا سبب پیدا کرنے والا خدائے تعالا، |
| مُستوفی : | وہ عہدے دار جو اپنے ماتحت محاسبوں کے حساب کی جانچ پرتال کرے ، محکمہ حساب کا حاکم ، تنخواہ تقسیم کرنے والا |
| مشایعت : | پیروی، تقلید، کسی کو رخصت کرنے کے واسطے کچھ دور تک جانا |

مُشرِف : نگراں، صدر محرر، میر منشی
مصلحت کرنا : مشورہ کرنا
مطہرہ : چھا گل
مظلمہ : بے انصافی، اندھیر، ظلم و ستم
مقرّر : یقیناً ، ضرور
ملازمت کی : باریاب ہوا ، حاضر ہوا ، ملاقات کی
منگری ہوگی : شیر ہو جائے گی ، ہمت بڑھ جائے گی
منھے : بہادر ، ہمت والے
منہیّات : منع کی گئی باتیں ۔ خلافِ شرع کام
موتھا : ایک قسم کی گھاس جس کی جڑ میں دانے سے نکلتے ہیں
موجب : سبب
موجودات لینا : حاضری لینا ، معائنہ کرنا
مورچہ : زنگ
ِنبڑی : ختم ہوئی
نپٹ : محض ، بالکل ، سراسر
نجھا کر دیکھا : غور سے دیکھا
ندان : آخر کار
ندھڑک : بے دھڑک
ِنراس : نا امید ، مایوسی
نزدات : دفتری اصلاح ہے : مدِّ امانت، بقایا ، روپیہ جمع کرنا
َنسق بٹھانا : انتظام کرنا
َنسقچی : چوبدار ، شہر کا منتظم
ِنسوت : خالص، صاف ، نتھرا ہوا
نفسِ امّارہ : تصوّف کی اصطلاح ہے، وہ انسانی خواہش جو آدمی کو خلاف شریعت کاموں کی طرف سختی کے ساتھ متوجہ کرے

نمہا : بے زبان

نیش : ڈنک

نیگ لگنا : صحیح جگہ صرف ہونا، خوشی کے موقع پر کام میں آنا

وابست : متعلقین

وافر : بہت

وجہ معیشت : وہ چیز جو گذارے کا ذریعہ ہو جیسے تنخواہ، وظیفہ، جاگیر وغیرہ

ہاڑ : ہڈی

ہت چل : وہ شخص جسے مار بیٹھنے کی عادت ہو، معمولی بات پر ہاتھ چھوڑ دینے والا

ہراول : وہ تھوڑی فوج جو لشکر کے آگے آگے چلے

ہرا ہونا : سرسبز ہونا، زخم کا تازہ ہونا

ہر کدام : ہر شخص

ہرنا : زین کا اگلا اُٹھا ہوا حصہ

ہفت اقلیم : ساری دنیا

ہم چشم : برابر والا، ہمرتبہ

ہندسہ : علمِ ریاضی کی ایک شاخ، اقلیدس، عدد کی شکل، رقم

ہولدلہ : ڈرپوک، بزدل

ہونس ہونا : حرص ہونا، لالچ ہونا

ہیئت : شکل، صورت، چہرہ مہرہ، بناوٹ۔ ایک علم کا نام جس میں اجرامِ فلکی، زمین کی گردش اور کشش وغیرہ کا بیان ہوتا ہے

یاوہ گوئی : بیہودہ باتیں بکنا، بکواس

یتیم : جس کا باپ مرچکا ہو، غلام

یساول : چوبدار، نقیب

# غلط نامه

| صفحه | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۲۰ | مُملِکت | تَمَلُکت |
| ۱ | ۲۱ | مُلکِ | مُلک |
| ۵ | ۲ | امراء | امراو |
| ۷ | ۲۰ | حُسَینِ | حُسَین |
| ۱۳ | ٦ | که دنیا میں | دنیا میں |
| ۱۵ | ۱٦ | مُنفَعَت | مَنفَعَت |
| ۲۳ | ۹ | طوفان | طوفاں |
| ۲٦ | ۳ | فجُر | فجْر |
| ۲۸ | ۱٦ | حُدا | خُدا |
| ۵۰ | ۱۹ | اُمرا | اُمراو |
| ٦۴ | ۵ | متـّتفق | متـّفق |
| ٦۴ | حاشیه | کیو | کیونکر |
| ٦۵ | ۱۵ | تالا | نالا |
| ٦٦ | ۸ | بُردا | بردا |
| ٦۷ | ۴ | ۲ | ۱ |
| ٦۷ | ۱۴ | ۳ | ۲ |
| ٦۷ | ۱۵ | پُھسلایا | پُھسلایا[۳] |
| ٦۹ | ۱۲ | مصلحت | مصلَحت |
| ٦۹ | ۲۲ | تعفوْ | عَفوْ |
| ۷۹ | ۱۸ | پُز | پَز |
| ۹۰ | ۷ | پُز | پَز |
| ۹۱ | حاشیه | وه | اور |
| ۱۱۸ | ۱۱ | (کذا) کوساقط سمجها جائے۔ | |

| صفحه | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱۱۹ | ۱۸ | بروے بیٹھاتا | اور بروے بیٹھاتا |
| ۱۲۲ | ۱۸ | چاہتا | چاہتا ہے |
| ۱۲۲ | ۲۳ | اس سے | اس نے |
| ۱۳۵ | ۲۱ | نڈھڑک | ندھڑک |
| ۱۳۸ | ۲۲ | قیصیر | قیصر |
| ۱۴۴ | حاشیه | حرامزدگی | حرامزادگی |
| ۱۴۹ | ۲۱ | ازدحام | اژدہام |
| ۱۵۰ | حاشیه | بگتر | بکتر |
| ۱۵۱ | ۱ | بالڑائی | لڑائی |
| ۱۵۶ | ۱۴ | بوڑھا | پوڑھا |
| ۱۷۴ | ۲۱ | ۳ | ۴ |
| ۲۰۳ | ۱ | دم ت پخ | دمُ پخت |
| ۲۲۴ | ۲۲ | ۲ | ۱ |
| ۲۲۴ | حاشیه | حاشیه ۲ ساقط سمجھا جائے۔ | |
| ۲۲۹ | ۱۵ | آداب | آداب |
| ۲۳۹ | حاشیه | بگتر | بکتر |
| ۲۶۰ | ۲۱ | ۱ | اس کو ختم سمجھا جائے |
| ۲۶۳ | ۱۹ | حصورِ | حضورِ |
| ۲۶۸ | ۱۱ | داما | دانا |
| ۲۷۹ | ۷ | بادشاده | بادشاه |
| ۲۹۵ | ۱۰ | اڑ | اگر |
| ۳۰۹ | ۱۹ | تیسّا | تیسا |
| ۳۱۱ | ۱۲ | نعمتِ | نعمت |
| ۳۱۷ | حاشیه | دردصل | دراصل |
| ۳۱۸ | ۱۵ | بے کسو | بے کسوں |

فرہنگ

| صفحه | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۵ | یاد کان کا | دکان کا |
| ۸ | ۲۰ | قاکی ضی | قاضی کی |
| ۱۰ | ۳ | کف | کف |
| ۱۲ | ۳ | چھا ٓگل | چھاگل |